# جذباتِ یاور

مصنفہ

سخنور باکمال شاعر نازک خیال

جناب مولوی مرزا محمد بہادر صاحب - یاور خیرآبادی

جج دوسٹرکٹ مجسٹریٹ پربھنی

(دکن)

باہتمام سید [illegible] رضا

مطبع انوار الاسلام حیدرآباد دکن میں طبع ہوئی

اعلیٰ حضرت جلد اول

# فہرست جذبات یاور ناظم ضلع پربھنی

# تقریظ علامہ عصر

## عالیجناب نواب حیدر یار جنگ بہادر طباطبائی المتخلص بہ نظم
## مدظلہ العالی

اس دیوان کا پہلا حصہ مضامین اخلاقی و قومی کا ایک گلدستہ ہے اسکے علاوہ دو فسانے مسدس میں اناک ڈن اور شہیدان وفا کی ٹریجڈی ٹنین کے دیوان سے ماخوذ ہے دونوں فسانے بہت خوبی سے نظم کیے ہیں۔

خیر الامور اوسطہا پر جو نظم لکھی ہے اسکا قافیہ مستزاد ٹکڑے میں رکھا ہے یہ ایک خاص ایجاد ہے اور بہت اچھا معلوم ہوتا ہے اگر یہ مستزاد ٹکڑے نہ ہوتے تو وہی بات ہوتی جسطرح اس زمانہ کے خودرو و خود رائے شاعر جس وزن میں چاہتے ہیں مثنوی لکھتے ہیں انکو یہ خیال نہیں کہ فردوسی و نظامی و سنائی و خسرو و شیخ شیراز و عارف روم نے مختصر اوزان کو مثنوی کیلئے انتخاب کیا ہے اُن کے خلاف قدم نہ اٹھانا چاہیئے۔ قصیدے اور سلام بھی دیکھنے کے لائق ہیں دوسرا حصہ غزلوں کا ہے

مشتمل ہے یہ ایک حسن و عشق کا پرنچا نہ ہے ورنہ غزل کہنا کیا ضرور ہے عیسائی
سلطنت کا ہندوستان پر یہ اثر پڑا ہے کہ لوگ رہبانیت کو شعر میں
پسند کرنے لگے اور اس بات میں اپنے اساتذۂ ماسلف پر زبان تشنیع
دراز کرتے ہیں خود زاہد بنتے ہیں تغزل کو بُرا جانتے ہیں میں اُن لوگوں سے
کہونگا کہ غزلوں میں آپ ڈھونڈھینگے تو ایسے اشعار بھی نظر آئینگے جن کی نظیر
مسلسل نظموں میں مشکل سے ملیگی۔ فقط

نظم طباطبائی

# تمہید

یہ بھی اس زمانہ کا انداز شاعرانہ ہے کہ اپنا کلام آویزۂ گوش سامعین کرنے سے پہلے
کچھ انکساری جملے تمہیداً زبان پر لائے جاتے ہیں اسلئے حقیقت حال لکھنے میں پس و پیش
ہو رہا ہے مگر بغیر لکھے بن نہیں پڑتا یہ امر واقعہ ہے کہ میں اپنے کلام کو اس قابل نہ سمجھتا تھا
اور نہ سمجھتا ہوں کہ اسے زیور طبع سے آراستہ کیا جائے۔ یوں تو اکثر احباب نے اپنی محبت
اور عنایت سے اصرار فرمایا کہ اپنا کلام چھپوا دو مگر دو صاحبوں کی تعمیل ارشاد میں مجھے
آمادہ ہونا پڑا۔ ایک تو اپنے استاد محترم نواب حیدر یار جنگ بہادر طباطبائی المتخلص بہ نظم
اور دوسرے نواب عماد الملک بہادر مرحوم و مغفور کے بیحد اصرار نے مجھے مجبور کیا۔

جناب مرحوم نے نہ محض زبانی بار بار ارشاد فرمایا بلکہ بمقام سنگاریڈی مستقر ضلع میدک
جو عنایت نامجات اپنی بزرگانہ توجہات سے بھیجکر مجھکو عزت بخشتے تھے اونمیں بھی
تاکیدی حکم ہوتا تھا مجھے اسکا بہت افسوس ہے کہ تہیہ کر لینے کے بعد اور طباعت
ختم ہونے سے پہلے وہ میرے معزز بزرگ دنیائے فانی سے چل بسے جس کا مجھکو

ہمیشہ قلق رہیگا۔

میری شاعری کا رنگ ہمیشہ ایسا رہا کہ اپنی ضروریات اور فرائض سے جب میں تھک گیا یا طبعیت اُکتائی تو دل بہلانے کو کچھ کہہ لیا یا بعض احباب خاص نے جب کوئی مشاعرہ کیا اور مجھسے اصرار فرمایا تو کچھ کہکر مشاعرے میں جاکر سنا دیا اُن احباب میں مولوی سید محمد ضامن صاحب ضامن کنتوری ہیں جن کے خاص مشاعروں میں مجھے اکثر شرکت کا موقع ملا۔ میرے اُستاد محترم ممدوح الصدر نے ایک مشاعرہ اس قید کے ساتھ شروع فرمایا کہ اخلاقی نظمیں اُسمیں پڑھی جائیں۔ یہ سلسلہ زیادہ زمانہ تک قائم نہیں رہا۔ بر این ہم وہ مشاعرے جب تک ہوتے رہے اُن میں بھی میری شرکت ہوتی رہی اور اخلاقی نظموں کا ذوق اسی مشاعرے سے مجھے رہا۔ جو قصائد اپنے آقا اور ولی نعم ظل اللہ تاجدار دکن حضرت اقدس و اعلیٰ ہز اگزالٹیڈ ہائنس آصفجاہ مظفر الملک و الممالک نظام الملک نظام الدولہ نواب میر عثمان علیخان بہادر سلطان العلوم یار وفادار سلطنت برطانیہ جی سی ایس۔ آئی۔ جی بی۔ ای فرمانروائے دولت آصفیہ ادام اللہ ملکہ کی پیشگاہ میں گزرانے کا اِس ناچیز کو شرف حاصل ہوا اُن سے ظاہر ہوگا کہ شتے نمونہ اُن رفاہ عام کا بالاختصار تذکرہ ہے جو زمام سلطنت ہاتھ میں لینے کے بعد

جہاں پناہ نے اپنے عہد معدلت مہد میں فرمائی ہیں لیکن مجھے اسکا اعتراف کرنا ضروری ہے کہ اس سرچشمۂ فیض کی روزافزوں آبیاری نے کشت دکن کو جیسا کچھ سرسبز اور شاداب کرنے کا پایہ ڈالا ہے اور اس مملکت ابد مدت کے مستحکم فرمانے میں جو توجہ مبذول فرمائی ہے اُسکا شمہ بھی معرض تحریر میں نہ آسکا حضرت اقدس کا دست کرم چار دانگ عالم میں کشادہ ہے اور مستحقین کی دستگیری ہر گوشۂ عالم میں فرمائی گئی ہے بہر نوع اوصاف حمیدہ و خصائل پسندیدہ جو کچھ زیب قلم ہوئے ہیں وہ تخیل شاعرانہ سے جدا ہیں اور واقعیت کا اظہار ہے۔ شاعری کا ذوق میری طبیعت میں بچپن سے تھا میرا نشو نما لکھنؤ میں ہوا جہاں کی خاک میں ذوق شاعری ہے ابتدائی جو کچھ میرا کلام تھا اور تلف ہونیکے بعد رہ گیا تھا وہ غرہ ماہ صیام ۱۳۲۶ ہجری کو پسند خاطر رود موسیٰ ہو گیا اور دست برد طغیانی سے نہ بچا پہلے کلام کے کچھ چیدہ چیدہ اشعار کبھی کبھی یاد آجاتے ہیں۔ بعض نظمیں اُس ذخیرے میں ایسی ضرور تھیں کہ جنکو داخل جذبات یاد کرتا جیسے ایک نظم جو محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس واقع علیگڈھ میں انتخاب ہو کر پڑھی گئی یا لارڈ مینٹن آنجہانی کی وفات پر اپنے محترم اُستاد مسٹر ہاڈسن پرنسپل نظام کالج کی فرمائش پر میں نے کچھ قطعات لکھے تھے اور وہ سالہا سال

اُن کے آغوش میں آویزاں رہے۔ یا ڈیوک آف کاناٹ کی تشریف آوری جبکہ
مدرسۂ عالیہ میں ہوئی میری نوعمری تھی ایک چھوٹے سے قصیدے کی شان میں
نظم لکھی تھی۔ بچپن میں زمانہ شباب تک کچھ فن سپہگری اپنے خاندان میں سیکھا
لکھنے پڑھنے کے بعد جو وقت میرا گزرتا تھا وہ اسی کے حصول میں گزرتا تھا۔ چونکہ
خاندان کا تذکرہ آگیا ہے اسلیے مختصراً اس مقام پر یہ لکھدینا مناسب معلوم ہوتا ہے
کہ میرے جد اعلیٰ مرزا خدا داد بیگ صاحب قزلباش نادر شاہ کیساتھ ملک ہند میں
آئے اور شاہ وقت نے ایک بڑی جاگیر سیالکوٹ میں اُنکو مرحمت فرمائی۔
سکھوں سے ایک عرصہ تک جنگ و جدل کے بعد صرف ایک فرد خاندان بحالت
شیر خواری باقی رہگئے اور اُنکی والدہ ماجدہ اُنکو فیض آباد میں لیکر آئیں۔
اُنہیں سے سلسلہ میرے خاندان کا ہے بالآخر خیرآباد ضلع سیتاپور میں توطن میرے
بزرگوں نے اختیار کیا۔ اور عہدہ ہائے جلیلہ سے سلطنت اودھ میں ممتاز رہے
میرے والد ماجد علی مرزا صاحب مرحوم نے فن سپہگری میں یدطولیٰ حاصل کیا
اور پٹہ و بانک میں استاد کامل مانے گئے اُن کے حد کمال کا پتہ اس امر سے ملتا ہے
کہ میرے بڑے بھائی مرزا نواب بہادر صاحب خاور مرحوم جو پورے چودہ برس کے
بھی نہیں ہوئے تھے اور میرے منجھلے بھائی بہادر مرزا صاحب جو شائد نو سال کے تھے

کہ سایہ پدری سر سے اٹھ گیا۔ لیکن فن سپہگری میں اس حد کو پہونچگئے تھے کہ تھوڑے ہی زمانہ میں اپنے فن کے استاد مانے گئے۔

رفتہ رفتہ یہہ دونوں صاحب شہرۂ آفاق ہوگئے اور ملک دکن تک پہونچے اور یہاں منصب ویداری کا ان دونوں صاحبوں کو عطا ہوا۔ اور بڑے بڑے امرائے حیدرآباد اُن کے اس فن میں شاگرد ہوئے۔

میرا ننھیالی سلسلہ بہت طولانی ہے مختصر یہہ ہے کہ علامہ نواب تفضل حسین خان بہادر تک پہونچتا ہے جن کا نام باوجود صدیاں گذرجانیکے اسوقت تک یادگار ہے۔

میری ابتدائی تعلیم لکھنؤ میں ہوئی ہے برادر صاحبان محترم مجھے حیدرآباد لے آئے تھوڑے زمانے تک آبائی فن سپہگری کے ساتھ حصول فارسی و عربی میں مصروف رہا۔ اسکے بعد میرے محسن عالیجاب نواب بہرام الدولہ بہادر دام اقبالہٗ کے زیر پرورش آگیا۔ اور نواب صاحب ممدوح نے میری تعلیم و تربیت اسطرح اپنے دست مبارک میں لی کہ میں اسکا تمام عمر رہین منت رہونگا۔ نواب صاحب معز نے مجھے مدرسۂ عالیہ میں بزمانہ وزارت نواب لایق علیخان بہادر عماد السلطنت بعد حصول اجازت داخل فرمایا اسوقت یہہ مدرسہ محض امرا کیواسطے مختص تھا۔ سوائے امرا و رئیسا اور شرفا بلدہ کے کوئی شخص اس مدرسہ میں داخل نہیں ہوسکتا تھا

یہاں میری تعلیم انگریزی کی ہوئی میں محض مبتدی تھا۔ میٹرک تک میں نے تعلیم پائی
میں کہہ سکتا ہوں کہ نواب بہرام الدولہ بہادر نے مجھ پر ایسی مربیانہ نظر رکھی جس طرح
ایک چاہنے والا باپ اپنی چہیتی اولاد کے ساتھ رکھتا ہے۔

اسکے بعد کئی سال اپنی علالت کے سبب سے پڑھنا لکھنا ترک کر دینے پر
مجبور ہوا۔ ازاں بعد علیگڈھ کالج میں تین سال رہا۔ دو سال تک قانونی درجہ
میں رہ کر وکالت کے امتحان کی تیاری کرتا رہا۔ لاکلاس کا سرٹیفکیٹ حاصل کرنے سے
پہلے میں حیدرآباد اپنے بزرگوں سے ملنے کیلئے آیا اور یہاں میں نے وکالت میں
کامیابی حاصل کی نتیجہ کامیابی علیگڈھ میں معلوم ہوا۔ الہ آباد میں امتحان دینا
باقی رہ گیا تھا۔ اور قصد تھا کہ امتحان میں شریک ہوں مگر حیدرآباد میں آکر
میں نے پریکٹس شروع کر دی بائیس سال میں نے وکالت کی اور اسی مدت میں
کئی سال تک مشیر قانونی کورٹ آف وارڈز رہا۔ اور خدا کا شکر ہے کہ
نیک نامی کے ساتھ اپنے فرائض انجام دیتا رہا۔ حضرت اقدس و اعلیٰ کی
مردم شناسی تھی کہ میرا انتخاب بضمن سشن ججی پیشگاہ خسروی سے ہوا
اور فرامین خسروی شرف صدور لائے سشن ججی خالی نہ ہونے سے میں اولاً
ضلع میدک پر ناظم عدالت ضلع مقرر کیا گیا۔ اور ایک ضلع کا کار دیوانی و فوجداری

میرے سپرد ہوا کئی ضلعوں پر میرا تبادلہ ہونیکے بعد اب میں ضلع پربھنی کا ناظم عدالت ہوں
یہ بھی واضح کرنا ضروری ہے کہ ذوق شعر کی تکمیل کے سلسلے میں ابتدا میں نے
عالیجناب میر محمد سلطان صاحب عاقل دہلوی سے استفادہ کیا اور انکے بعد
نواب حیدر یار جنگ بہادر طباطبائی المتخلص نظم سے شرف تلمذ حاصل کیا
اور اتبک صاحب ممدوح کے فیوض سے مستفیض ہو رہا ہوں ۔

جذبات یاور کے ناظرین و احباب کی لطف فرمائی سے توقع ہے کہ
میری ہیچمدانی پر نظر فرماکر جہاں کہیں سہو و خطا پائیں عفو و درگزر فرمائیں فقط

مرزا محمد بہادر یاور
ناظم عدالت ضلع پربھنی
(دکن)

بسم اللہ الرحمن الرحیم






نعت احمد وصفِ حیدر اور حمدِ کردگار
ہے یہی مطلوب اپنا اور یہی اپنا شعار

گر کہے کوئی کہ دنیا سے نرالا ہے یہ ڈھنگ
نعت پہلے حمد پیچھے بیچ میں مدح کبار

معترض کو ہے جواب اس وقت دونگا لاکلام
ہے یہی تدریج کر لے غور تو اے ہوشیار

منزلِ مقصود تک پہونچے انھیں کی رہبری سے
دوش پر اپنے ہیں احسان انکے بے حد بے شمار

رہنمائی سے نبی کی ہم کو منزل مل گئی
ہم بھٹکتے پھرتے تھے بے خانمان و بے یار

ٹھوکریں کھاتے تھے کوہستان کے غاروں میں کبھی
گاہ ریگستانوں میں کرتے تھے ستاروں کا شمار

پوجتے تھے مشتری و زہرہ کو صبح و مسا
چاند سورج کی پرستش کرتے تھے لیل و نہار

خوف طغیانِ عناصر کا تھا دل میں اسقدر

وہم میں ڈوبے ہوئے تھے رہتا ہر چیز تھی

بات اچھی بھی بری لگتی تھی اپنے ہوں کہ غیر

دیر میں ناقوس اور گھنٹے بجاتے تھے سدا

مورتیں ہر طرح کی گڑھتے تھے اپنے ہاتھ سے

کُل مخلوقات سے انکی نرالی شکل تھی

اپنے ہاتھوں سے سیہ کرتے تھے انکو یا سفید

رعد کو اور برق کو مانے ہوئے تھے دیوتا

مانتے تھے بس انہیں کو اپنا ہم سوزی احسان

ہم نفسے کو بجاتے تھی کہ جیسے خوش ہیں

بھنگ گھٹتی تھی کبت ہوتے تھے بھجن

نام جپتے تھے بتوں کا سبحہ گردانی کیا

کیسے سجدہ کا نشاں تھے یہ قشقہ تھا کبھی

داڑھی مونچھیں سب منڈا دیں ساہوت کی سی شکل

مرد ہو کر فخر کرتے تھے زنانے بھیس پر

ہم سمجھتے تھے خدا ہیں خاک و باد و آب و نار

چاند رکن بدلیوں پہ کام کا دار و مدار

ہاں شگونوں کے سبھی کا تھا نہایت اعتبار

دیوتا دو ڑھائی تا جسطرح تھے سوئے تار

صورتیں ہر طرح کی کرتے تھے ان پہ آشکار

اژدہے پر ہے کوئی اور کوئی افعی پر سوار

پوجتے تھے وائے نادانی انہیں بیل اور پہاڑ

ابر کو اور باد کو سمجھے ہوئے تھے کردگار

جانتے تھے بس انہیں کو اپنا ہم پروردگار

راگ گاتے تھے انہیں کا ہاتھ میں لیکر ستار

ڈفلیوں پر ناچتے تھے اور گاتے تھے ملار

ہاتھ میں مالا لیا کرتے تھے خداؤں کا شمار

کان میں حلقہ اطاعت کا گلے زنار دار

پتلیوں کا اور بتوں کا تھا گلے میں اپنا ہار

ایک چٹیا سر پہ جس کا بھید تھا نا آشکار

فخر تھا دختر کشی پر اور ستی ہونے پہ ناز
ترک کر دی تھیں خدا کی دی ہوئی سب نعمتیں
کیوں تاہل کرکے اپنے عیش میں ڈالیں خلل
خوف مالک کا کبھی عصیاں سے کب تھا ہم کو باک
پیشوا کے سامنے عصیاں کا بس تھا اعتراف
یہ عبادت تھی ہماری اور یہ زہد و اتقا
خاک یثرب سے ہوا اک نور پیدا ایک بیک
نور وہ پھیلا چکا چوندھ اس سے آنکھوں میں آ گئی
سوچتے تھے کچھ تسلی دل کی ہوتی ہی نہ تھی
کل محل کسریٰ میں تزلزل آ گیا اس نور سے
آ گیا لرزہ میں اس سے گنبد گردون دوں
بجھ گئے آتشکدے ٹھنڈے ہوئے آتش پرست
جیتے جی مر گئے گر گئے سب بت پرست
سارے عالم کی زمیں اس سے منور ہو گئی
نور سے پہلے منور ہو گیا ملک عرب

جان دینے اور لینے میں نہ خوف کردگار
ہوتا تھا قطع تناسل پر نہایت افتخار
جب کلیسا کی کنواری ہو گئے کاٹنے ہار
کیوں کریں توبہ گناہوں سے عبث ہوں شرمسار
اک فقط اقرار سے ہوتے تھے بالکل رستگار
ان عقاید پر رہا کرتا تھا ہم کو افتخار
روشنی پھیلی منور ہو گئے جس سے دیار
کاہنوں کے دل میں پیدا ہو گیا اک اضطرار
پوتھیاں رکھ رکھ کے آگے لاکھ کرتے تھے بچار
طاق کسریٰ سے گرے بت اور ہوا اک انتشار
رعب سے اس نور کے تھرا گئے سب کوہسار
خوف سے آنے لگا ہر اک کو لرزہ کا بخار
ہو گیا سینہ کے مرقد میں دلوں کا یوں فشار
آسماں پر طالع ہو کر جب یہ چمکا ایک بار
اور شعاعوں نے کیا پھر بڑھ کے عالم کا حصار

ایشیا یورپ سے افریقہ میں پہونچی یہ ضیا — صاف آئینہ کی صورت ہوگیا سب زنگبار

نور ایماں نے کیا بڑھ بڑھ کے اُس کو منجلی — چھا گیا کفر ضلالت کا دلوں میں جب غبار

شرک کی راہوں کا تو نے ہی کیا ہے سد باب — اے تجلی گاہ وحدت دل سے ہم تجھ پر نثار

کفر کے ابواب ہم پہ بند تو نے ہی کیے — ہوگئے تیری ہدایت سے جہانیں کامگار

خلق مخلوقات پیدائش سے تیری ہی ہوئی — قول خالق ہے محل شک نہیں اے زینہار

تو ہی ہادی جہاں اور ہے تو ہی جانِ جہاں — تو سراج راہ حق ہے اے شہ عالی وقار

تو شفیعِ مذنبیں تو شافعِ یوم الجزا — تیرا دامن ہاتھ میں اور تجھ سے ہم امیدوار

تیری بعثت باعث رحمت ہے شک اسمیں نہیں — دعوتِ اسلام تو نے دی بہ عز و افتخار

تیغ میں تو کر و تیرے تھے صنادید قریش — حکم خالق کا کیا اظہار جب با صد وقار

جز علیؑ کسنے بڑھایا ہاتھ بیعت کے لیے — ہے تواریخ جہاں میں آج کا دن یادگار

دقتیں حائل ہوئیں ترویج دیں میں کسقدر — مشکلیں عاید ہوئیں ہر طرح کی اور بیشمار

تیری ایذاؤں کو سب کفار سمجھے تھے ثواب — راستے میں تیرے وہ موذی بچھا دیتے تھے خار

تیری تکلیفوں پہ وہ بدبخت کرتے تمسخر — چلتے چلتے راہ میں کرتے تھے تجکو سنگسار

مشورے ہوتے تھے باہم تا کریں تجکو ہلاک — حکمِ خالق سے چھپا تو جا کے اک تاریک غار

پردہ داری کے لیے کافی تھی تار عنکبوت — رحمتِ حق در حقیقت ہوگئی تھی پردہ دار

سب مصائب جھیل کر لاتا تھا راہِ راست پر ۔ اپنے اخلاقِ کریمہ سے رہا تو بُردبار

دعوتِ اسلام استقلال سے دیتا تھا تو ۔ فرق آتا تھا نہ اپنے فرض میں کچھ زینہار

تو جہاں کرتا تھا اُن سب پر جلالِ کبریا ۔ تو بیاں کرتا تھا اُن سب سے وقارِ کردگار

رفتہ رفتہ لاکے چھوڑا اُنکو سیدھی راہ پر ۔ جستہ جستہ کر دیا ہر امر اُن پر آشکار

دیکھکر اعجاز تیرے سحر کہتے تھے لعین ۔ بولہب کو فکر تھی کیونکر کروں میں انکو خوار

کوئی پہلو مکر کا اُس نے اُٹھا رکھا نہ تھا ۔ ہر دقیقہ فکر کا اُس نے کیا تھا اختیار

اس کی پروا کچھ نہ کرتے سرورِ ہر دو جہاں ۔ رحمتِ حق ساتھ تھی اور اُسی کے نور تھا

ابتدا سے تھے علیؑ ہر کام میں اُنکے شریک ۔ کیوں نہ ہوتے نورِ واحد تھے نہیں شک زینہار

تھے نبیؐ کے تابعِ فرماں علیِ مرتضیٰ ۔ اور اطاعت سے نبیؐ کی اُنکو عزّ و افتخار

نفسِ پیغمبر نبیؐ کے تھے علیؑ زوجِ بتول ۔ عرش سے بھیجی تھی جب کبریا نے ذوالفقار

کون وہ غزوہ تھا جسمیں ناصرِ حق تھے نہ آپ ۔ جسکو سر کرکے نہ پلٹے کون تھی وہ کارزار

دو جہاں کی تھی عبادت ایک ضربِ شہ سے ہیچ ۔ صاف یہ فرما گئے ہیں خود نبیؐ با وقار

جنگِ خندق میں نہیں معروف اسمیں شک نہیں ۔ بابِ خیبر اور اُحد کی جنگ بھی ہے یادگار

بدر کی وہ جنگ جسمیں تیغِ شاہِ دیں ۔ تھی ہلال آسا مگر ہر لحظہ ہر جا آشکار

جنگ میں باب العلم کے یکہ و تنہا تھے آپ ۔ کر لیا جا کر جنوں کو زیرِ فرماں ایک بار

پیاس سے لشکر خدا کا ہو گیا تھا جاں بلب
جا نہ سکتا تھا کنوئیں تک کوئی کرتے تھے فرار

حکم دیتے تھے نبیؐ جا کر کنوئیں سے لاؤ آب
خوف سے لیکن جو نکلے تھے مسلموں کا انبار

ڈر کے مارے ہل نہ سکتا تھا جگہ سے اپنی اِک
پا بگل پیدل تھے اور سکتے میں گھوڑوں پہ سوار

پشت لشکر پہ امیر المومنین اُس وقت تھے
یاد فرمایا نبیؐ نے آ گئے پیشِ شہریار

سنتے ہی فرمانِ حضرت تھے کنوئیں پہ شاہِ دیں
ڈول ڈالا چاہ میں اور آپ کا تھا انتظار

کاٹ دی رسی جنوں نے چاہ میں پہونچا جو ڈول
غیظ میں کودا خدا کا شیر لیکر ذوالفقار

دیر تک ہوتی رہی پیکار اُدھر اک فوج تھی
اس طرف ہو شیر تھا اور لشکرِ جن ہشیار

منتظر سب چاہ پر تھے حال کچھ کھلتا نہ تھا
نعرۂ اللہ اکبر ہی سے تھے بار بار

آپ منصور و مظفر ہو کے نکلے چاہ سے
ہاتھ میں تلوار تھی لب پر تھا شکرِ کردگار

دائرے میں آ گئے اسلام کے جن مرحبا
جو کہ سرکش تھے وہ شاہ کی اجل کے تھے شکار

اس لڑائی میں نمازِ عصر ہوتی تھی قضا
شاہِ خاور خوف سے مغرب کو کرتا تھا فرار

رنج حیدرؑ کو ہوا خوفِ خدا طاری ہوا
پڑ گیا رعشہ بدن میں حزن سی تھی اشکبار

حکمِ خالق سے نکل آیا جہاں میں آفتاب
کھینچ لیں آخر طنابیں ہو گیا دن آشکار

بس بجا لائے نماز اور شکر ایزد کا کیا
ہو گئے مسرور و شاداں انس و جاں کے شہریار

اے شجاعِ دہر ہم تیری شجاعت کے فدا
اے امام المتقین تیری عبادت کے نثار

اے ہمارے پیشوا مشکل کشا اے رہنما
اے نبی کے قوت بازو و شیر کردگار

کر دیا اصنام سے اللہ کا گھر پاک و صاف
بھر دیا ہر رنگ میں اسلام کا نقش و نگار

پرچم اسلام لہرانے لگا با کر و فر
دین کا جھنڈا گڑا اک ایک جا پر استوار

آپ کے سب جانشیں بھی حامیِ دینِ مبیں
آپ کو فرزند بھی بخشے خدا نے باوقار

آپ ہی سب کی ہدایت سے موحد ہم بنے
راستے پر آگئے بھٹکے ہوئے ہم خاکسار

اے خدا ان ہادیانِ دیں سے پہچانا تجھے
اور جانا تجھکو اپنا خالق و پروردگار

اے مرے مالک مرے معبود مرے کردگار
شانِ وحدت پر تری سو جان سے یاور نثار

ایک کن کہنے سے پیدا تو نے عالم کو کیا
ایک مشت خاک کو تو نے دیا کیا اختیار

یہ فلک اور یہ ستارے یہ منازل یہ بروج
یہ زمیں یہ لالہ و گل یہ جبال اور یہ بحار

یہ شجر اور یہ حجر اقسام کی یہ بوٹیاں
جنگلوں کو خلعت رونق جسے ملبوس سبزہ زار

بام گردوں پر ستارے اور ذرے خاک پر
پرتو قدرت سے تیرے ہیں درخشاں بیشمار

یہ فرشتے اور یہ انسان اور یہ وحش و طیر
ہیں ترے مخلوق اور رحمت کے تجھ سے خواستگار

سارے عالم کو غرض دیکھا جو چشم غور سے
ہیں کرشمے سب تری قدرت کے اے پروردگار

تو رحیم اور تیری رحمت کا ٹھکانا ہی نہیں
تو کریم اور تری بخشش میں نہیں تنگی زنہار

آجکل امت ترے محبوب کی ہے اور نفاق
بغض و کینے کا مرض ہے اور خودی کا ہے خمار

ہم نقائص پر کبھی اپنے نہیں کرتے نظر
عیب جوئی دوسروں کی ہے نہیں اپنی خبر
خاک ہم قعرِ ذلت سے ابھرنے پائینگے
بھائیوں کی اپنے ہم کرتے نہیں مطلق مدد
اتفاقی بھی نہیں ہم میں رہا ہے اتفاق
دوسری قوموں نے سیکھیں ہم سے اچھی خصلتیں
ہائے سب افعال ہم نے دیدیئے اغیار کو
ہاتھ آئی سستی زمانہ بھر کی ہم میں آگئی
وقت کی تقسیم مضحک قدر کچھ اسکی نہیں
کام کرنے میں تو خامی ہوگئی مشہورِ خلق۔
رحم فرما رحم فرما ہم پہ رب العالمین
دل لگا کر متفق ہو کر کریں ہم کام کو
ہو رہے ہیں غیر قوموں کی نگاہ میں ذلیل
سیکھیں علم ریاضی سینس اور جر ثقیل
ہے تقابل دوسری اقوام سے اے کبریا

نکتہ چینی عیب بینی ہوگیا اپنا شعار
راہ گم کردہ ہیں خود اور پھر نہایت ہوشیار
بھائیوں سے اپنے رکھتے ہیں سدا دل میں غبار
دوسری اقوام کی آنکھوں میں ہیں ہر چند خوار
بھول بیٹھے آہ ہم اسلام کا بالکل شعار
اُن کے افعالِ قبیحہ ہم نے سیکھے بیشمار
اور برے اشغال اُنکے نے لیے انجام کار
جب کبھی چلنے کے نہیں پیسے لگا دو لا چار
جاگ کر شب بھر پڑے سوتے ہیں تا نصف النہار
ہیں مگر باتیں بنانے میں نہایت پختہ کار
دے ہمیں توفیق افعالِ حسن کی کردگار
ہوں نفاق و شر سے یارب مجتنب اور شرمسار
تو بچالے ہم کو اس ذلت سے اے پروردگار
کر کے ایجادیں زمانہ میں ہیں ہم یادگار
شرم رکھ لے اُمتِ محبوب کی اے کردگار

راست بازی سے رہیں عزت سے ہو جائے بسیج
باعمل حکم بنا اور کریں پرہیزگار

صحبتیں دل لگی کے واسطے ایسی رہیں
جسمیں تیرا ذکر ہو تا نیک ہو انجام کار

اب کرم فرما مجھے آلام سے تو دے نجات
یاوری کر جلد اب آ یاوری ذی اختیار

## قصیدہ

بہ تہنیت سالگرہ مبارک و مدح شاہ جمجاہ ظل اللہ محی الملت و الدین
مظفر الممالک حضور پرنور اعلیحضرت اقدس قدر قدرت سکندر شوکت حضرت
بندگانعالی متعالی مد ظلہ العالی ہز اکزالٹڈ ہائینس میر عثمان علیخاں بہادر
نظام الملک آصفجاہ فرمانروائے ملک دکن خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ

دکن میں ہیں وہ نمایاں سرور کے آثار
کہ جن کے وصف میں خامہ بھی آج ہے سرشار

صریر کلک سے پیدا ہے نغمۂ دلکش
زبان قلم کی ہے یا عندلیب کی منقار

غلط کہا مرا خامہ کہاں کہاں بلبل
نہ ایسا لحن نہ ہے اس قدر گلا تیار

مرے قلم کی کشش میں ہے لحن داؤدی
مرے قلم کے گلے میں ہے صوت سیتار

مرے قلم کا یہ روئے سخن ہے بلبل سے
کہاں یہ بات نواسنجیاں کرے وہ ہزار

یہ ہے عزیز جہاں ملک کا ہے روح رواں | وہ بادشاہ رعایا ہے جس پہ دل سے نثار
اسی کے فیض سے کشت دکن ہوئی سرسبز | اسی کے فیض سے گلزار ہو گئے گلزار
اسی کے بذل و کرم کا ہے چار سو شہرہ | اسی کے جود سے شاداب ہیں جبال و بحار
اسی کے عدل کا پرچم دکن میں اڑتا ہے | اسی کی ہے نصفت باعث سکون و قرار
اسی کا گوشۂ دامن ہے معدلت گستر | اسی کے سایے میں بے خوف ہیں صغار و کبار
اسی کے رحم و کرم کا ہے چار سو ڈنکا | اسی کے لطف و عنایت کی دھوم لیل و نہار
اسی کی عقل سے ہے ملک خلد نشاں | اسی کی فہم سے ہے قرطبۂ دکن کا دیار
حضور آصف سابع کا ہے بجا ارشاد | کہ آج خلق میں اکسیر ہے دکن کا غبار
جسے سمجھتے تھے سب عقدہ ہائے لاینحل | اسی کے ناخن تدبیر سے کھلے یکبار
اسی کی عقل سے پیرس بنا ہے سارا شہر | اسی کے فہم و فراست کے سب ہیں نقش و نگار
چہار سمت جو سڑکیں کبھی تھیں کج و اکیج | اسی کے عہد میں صاف اب ہیں آئینہ وار
وہ ناف شہر میں دیکھو رفیع و عالیشان | یہ ساق عرش ہیں یا ہیں ستون چار مینار
بنی ہیں عہد میں اس کے عمارتیں ایسی | کہ جن کو دیکھ کے حیراں ہیں خلق کے معمار
وہ ہائیکورٹ جو پر عظمت و جلالت ہے | اسی کے عہد میں پایہ پڑا ہوا تیار
مثال کاہکشاں گرد رود موسی ہے | وہ بیچ میں ید بیضا کی طرح ہے ضو بار

اسی میں فصل خصومات وحق رسی ہو گی ؛
یہ دار عدل ہے انصاف کو ہے استقرار

قریب اس کے بنا چاہتا ہے دار العلم
رواں رہیں گے یہاں فیض شاہ سے انہار

علوم مشرق و مغرب کا ہوگا یہ مرکز
بنے گا دائرۂ مہر علم یہاں پرکار

پڑھینگے اور دعا دینگے شہ کو طالب علم
بندھیگی سر پہ یہاں علم و فضل کی دستار

ادب سے منطق و ہیئت سے بہرہ ور ہونگے
حدیث و فقہ کو پڑھکر بنینگے وہ دیندار

پڑھینگے سائنس ریاضی و فلسفہ یکسر
و دو السنہ سے زبانوں کے ہونگے واقف کار

غرض حضور کے جود و کرم کا فیض یہ ہے
تو کسطرح نہ رعایا ہو جان و دل سے نثار

شجاعت ایسی کہ جس کا معترف زمانہ ہے
سخاوت ایسی کہ دربار شہ کا ہے دربار

در حضور سے ملتے ہیں اسکو لعل و گہر
جو مانگتا ہے کوئی آ کے درہم و دینار

عطائے شاہ سے ہوتے ہیں لوگ مالا مال
عطائے شہ سے ہیں جاگیردار منصبدار

کرم سے شاہ کے ملتے ہیں عہدۂ موزوں
ملے ہیں خلعت پُر زر ملی ہے موٹر کار

اگرچہ ذرہ ہوں پر مہر شہ سے چمکونگا
اگرچہ خاک ہوں لیکن فلک کا ہونگا غبار

ہیں گوشہ گیر ہوں ناقدریوں سے عالم کی
جو قدر داں ہو تو میں ہوں سراج راہ گذار

عطائے شہ سے سوائی ہوئی طبیعت میں
لکھا یہ مطلع ثانی مطلع انوار ؛



اسی میں فصل خصومات و حق رسی ہوگی ؛ یہ دار عدل ہے انصاف کو ہے استقرار

قریب اس کے بنا چاہتا ہے دار العلم رواں رہیں گے یہاں فیض شاہ سے انہار

علوم مشرق و مغرب کا ہوگا یہ مرکز بنے گا دائرۂ مہر علم یہاں پرکار

پڑھینگے اور دعا دینگے شہ کو طالب علم بندھیگی سر پہ یہاں علم و فضل کی دستار

ادب سے منطق و ہیئت سے بہرہ ور ہونگے حدیث و فقہ کو پڑھکر بنینگے وہ دیندار

پڑھینگے سائنس ریاضی و فلسفہ یکسر ہر ایک اس سے زمانہ کے ہونگے واقف کار

غرض حضور کے جود و کرم کا فیض یہ ہے تو کسطرح نہ رعایا ہو جان و دل سے نثار

شجاعت ایسی کہ جس کا معترف زمانہ ہے سخاوت ایسی کہ دربار شہ کا ہے دربار

جو در حضور سے ملتے ہیں اسکو لعل و گہر جو مانگتا ہے کوئی آکے درہم و دینار

عطائے شاہ سے ہوتے ہیں لوگ مالا مال عطائے شہ سے ہیں جاگیردار منصبدار

کرم سے شاہ کے ملتے ہیں عہدۂ موزوں ملے ہیں خلعت پر زر ملی ہے موٹر کار

اگرچہ ذرہ ہوں پر مہر سے چمکونگا اگرچہ خاک ہوں لیکن فلک کا ہونگا غبار

میں گوشہ گیر ہوں ناقدری سے عالم کی جو قدرداں ہو تو میں ہوں سراج راہ گذار

عطائے شہ سے روانی ہوئی طبیعت میں لکھا یہہ مطلع ثانی مطلع انوار ؛



## مطلع

جہاں میں آج نمایاں طرب کے ہیں آثار
کہ شہ کی سالگرہ کی ہے جشن کا دربار

دلوں میں جوشِ محبت لبوں پہ شکرِ خدا
ہر اک وفورِ عقیدت میں آج ہے سرشار

ڈنر کہیں ہے تو ایٹ ہوم کا کہیں جلسہ
کہیں پہ محفلِ رقص و سرود کی ہے بہار

طرب سے دلکش و موزوں ہیں جھنڈے ہر سو
ہر اک ہے شاد ہر اک جا خوشی کے ہیں اذکار

وہ آج لطف ہے کل کی نہیں کسی کو فکر
عیاں یہ ہے کہ زمانہ سے اُٹھ گئے افکار

چمن میں آج عروسِ چمن کی شادی ہے
خوشی کا باغ کے در پہ بندھا ہے حسن ہار

بہار آئی کہ باغِ جہاں کی رُت بدلی
اُٹھا وہ ابر وہ سنکی ہوا وہ آئی پھوار

دبائے لیتا ہے چرخِ بریں کو اب بادل
گھٹا یہ جھوم کے اُٹھی کہ ہیں عیاں کہسار

یہ چوٹیاں ہیں پہاڑوں کی تا فلک پہنچیں
سیاہ ابر کے لکوں کی یا جمی ہے قطار

بلائے دیتی ہے دل کیا گرج ہے بادل کی
کہ ان پہاڑوں میں گونجا ہے شیر یکبار

یہ صاعقہ کی چمک ہے سیاہ بدلی میں
کہ ایک شوخ کی چوٹی میں ہے کرن زرتار

وہ ایک آن میں گھنگھور چھا گیا بادل
شروع ہو گئی بارش رہا نہ دل کو قرار

جہاں میں آیا ہے پھر برشگال کا موسم
ہے آٹھ سال کا یا آٹھ ماہ کا ہے خمار

## مطلع

پلا دے ساقی جو ہے ہوش کہاں کی استغفار
کہ زاہدوں کے بھی غائب ہیں جبہ و دستار

عمامے بیچ کے پیتے ہیں ایسے موسم میں
نہوں بلا سے نہوں جیب میں اگر دینار

زباں پہ یہہ ہے کہ خالی نہ اٹھکے جائینگے
جو نقد پاس نہیں پی رہے ہیں لیکے ادھار

سیاہ گھٹے کو ڈھالکا ہے سرخ شفقہ سے
بنا ہے رشتۂ تسبیح رشتۂ زنار

طلوع گلاب تو میں آنکھوں سے اسکی خاک قدم
وہ آگیا مرا ساقی مرا پری رخسار

ادائیں دیکھیں جو زاہد نے اس پریوش کی
تو بھول بیٹھے ہیں حوران خلد کو یکبار

خدا کی شان نظر آرہی ہے جام میں آج
نہ دھیان کل کا نہ گنتی میں آج ہے روز شمار

جو پوچھتا ہے کوئی مسکرا کے کہتے ہیں
مریض عشق ہیں پیتے ہیں شربت دینار

کلام یہہ ہے دیے جاؤ میں پیے جاؤں
نہ ساغروں کی ہے گنتی نہ ہے خموں کا شمار

زباں پہ نہیں اور اور کے سوا کچھ اور
نہ کے نہ دور نہ ساقی کے ہاتھ کو ہے قرار

بنا لیا ہے جو موسم نے سب کو متوالا
تو ایک رنگ میں سب پیے ہیں سرشار

پڑے ہوئے ہیں وہ ہر سمت باغ میں جھولے
وہ مہوشان خوش الحان الاپتے ہیں ملار

کبھی تو گاتے ہیں ساون وہ پینگ لے لیکر
ہوا میں زلف بکھر کر دکھا رہی ہے نکھار

کلیجہ تھام کے اف کہکے رہ گئے عشاق
ہوا کے جھونکے میں سینہ سے ہٹ گئی جو چنار

نظر کی چوٹ ہے یا رہ گیا ہے عکس نظر
اگر نہ چاند سا چمکا تھا جھولتے میں ابھار

اسی سے بدر ہوا شمس اگر دیکھو
اسی نظر سے تکلف سے عیاں ہیں کچھ آثار

چمک سے خرمن ہستی پہ گر پڑی بجلی
گلے میں ہے جو کسی ماہوش کے چندن ہار

کسی کے ساتھ کے نیند سے کا دل ہی جلے آغوش
کسی کے کان کی بجلی ہے ما عقد گہر دار

کہیں جو دیکھیے طبلہ پہ تھاپ پڑتی ہے
وہ رقص ہوتا ہے اور گھنگرو بجتی ہے جھنکار

کہیں پہ گونج رہی ہے صدائے چنگ و رباب
کہیں پہ زیر شجر اک بجا رہا ہے ستار

مطلع

خزاں کے بعد جو آئی چمن میں فصل بہار
عیاں ہے صاف کہ ہے ایک تازہ صد بہار

ہر پتی پتی کا ہر دم خیال رکھتی ہے
یہ بوٹی بوٹی کا کرتی ہے دھیان لیل و نہار

چمن میں آج دبے پاؤں چل رہی ہے نسیم
یہ خوف ہے کہ نہ سبزہ ہو خواب سے بیدار

ہے صحن باغ میں یوں گل کا فرش بوقلموں
کہ دیکھتا ہے اسے جھک کے چرخ مینو کار

کبھی نہ خواب میں چشم فلک نے دیکھی تھی
بڑھی ہوئی ہے یہ باغ جہاں کی پیداوار

نمو نے باغ میں ایسا عمل بٹھایا ہے
پھلوں کے ڈھیر گلوں کے ہیں چار سو انبار

نمو کے فیض سے سبزہ اگایا دم بھر میں
لگا جو سینۂ بلبل پہ مرہم زنگار

تمام جسم پہ لو کی لپٹیں نکل آئیں ہے
وہ پھوٹنے لگیں کلیاں کھلے وہ پھول ہزار

قفس میں اب تو نہ گھبرائیگی کبھی بلبل
یہ شرط ہے کوئی سامنے ہو آئینہ دار

چمن میں شاد و فرحناک ہیں جو سب ہمچشم
چھپی ہے آڑ میں پتوں کے نرگس بیمار

ادا سے ایک نے لب پہ مسی لگائی ہے
سنوارتا ہے کہیں کوئی طرۂ طرار

حنا کی پھر تو نہ حاجت رہی ہے سرخ ہوا
پڑا جو عارض رنگین گل پہ دست چنار

جھلک رہے ہیں گہر یا ہیں قطرۂ نیساں
چھلک رہے ہیں مصفا جو باغ میں انہار

لہک رہا ہے یہ سبزہ کہ مخملی ہے بساط
مہک رہا ہے وہ تختہ گلوں کا عنبر بار

چہک رہے ہیں عنادل کہ ارغنوں کے ہیں ساز
بہک رہے ہیں جنہیں سن کے وجد میں میخوار

دمک رہا ہے گل اشرفی پہ وہ کندن
چٹک گئی وہ کلی ہیں عیاں سنہرے تار

چمک رہے ہیں وہ پتوں پہ قطرۂ شبنم
دہک رہی ہیں کہیں پتیاں جو ہیں گلنار

طیور وجد میں وہ اڑ رہے ہیں غول کے غول
اتر کے نہر پہ بیٹھے ہیں وہ قطار قطار

دلوں میں بیٹھ گئی ہے صدا پپیہے کی
جنوں کو یاد دلاتی ہے پی کہاں کی پکار

وہ گرد سرو کے نادے ہیں قمریاں ہیں جدا
گلوں کے بیچ میں وہ بلبلوں کی ہے چہکار

دہن سے طائروں کے پھول جھڑتے ہیں گویا
سمجھا رہے ہیں پروں کو جو کھول کر منقار

سماں یہ دیکھ کے رقصاں ہیں باغ کے رہنا
سماں یہ دیکھ کے جنباں ہیں باغ کے اشجار

اثر جو سالگرہ کی خوشی کا ہے کھیلا
ہزار سال رہے جشن یہ زمانہ میں
ہر ایک ماہ رجب میں ہوں اتنے روز سعید
منائیں سالگرہ ہم حضور کی ہر سال
رہیں حضور کے دشمن جہاں میں پامال
عدو حضور کے خوار و ذلیل و رسوا ہوں
رہیں سر پہ ہمارے حضور سایہ فگن
جہاں میں شاد رہیں شاہزادگان دکن
شمال جد و پدر عرش بارگاہ یہ ہوں
عدو و مملکت شاہ میں ترقی ہو

دعائیں دینے کو آیا ورسی ہو گیا تیار
ہر ایک سال میں آئیں جب پچاس ہزار
محاسبوں سے زمانہ کے جن کا ہو نہ شمار
دکھائیں نظم میں ہر سال ایک تازہ بہار
جو دوست ہیں وہ ہوں مسرور و شاد لیل و نہار
گرائے قعر مذلت میں چرخ کج رفتار
رہے جہاں میں قائم سدا یہ عرش وقار
جہاں میں شہرۂ آفاق ہو یہ عرش [illegible]
ہمیں یہ ظل ہمایوں شہ میں لیل و نہار
بڑھائے دولت و اقبال ایزد غفار

## دیگر

گلشن دہر میں ہے فصل بہاری کی [illegible]
جوش میں آکے چہکتے ہیں عنادل ہر سو
ہو نہ بیدار کہیں سبزۂ خوابیدۂ باغ
ایک زبان کہتے ہیں سب کچھ نہیں تحمل کی بساط

قابل دید ہے ہر باغ جہاں کا منظر
گل مہکتے ہیں لہکتا ہے کہیں سبزۂ تر
چلتی ہے آج دبے پاؤں یہاں باد سحر
سب کی آنکھوں میں کھپا جاتا ہے یوں سبزۂ تر

تا مر کو بھی تو نشاں خشک درختوں کا نہیں
فیضِ قدرت سے ہوا جاتا ہے ہر نیم اخضر

پھول جو کھلتا ہے نرگس کی نگہ پڑتی ہے
آڑ کر لیتے ہیں پتے کہ نہ لگ جائے نظر

چشم بد بیں کا نہیں خوف یہاں کچھ اصلا
نظرِ بد کا شگوفوں پہ بھلا کیا ہو اثر

آتشِ عارضِ گل بڑھ کے جلا دیتی ہے
دل عنادل کے ہیں اسپند تو تھالے مجمر

شاہدِ فصلِ بہاری پہ کریں تا کہ نثار
اپنی مٹھی میں لیے بیٹھے ہیں سب غنچے زر

کہیں طاؤس نے ہے رنگ جمایا اپنا
رقص کرتا ہوا پھرتا ہے ادھر اور اُدھر

ہے کنارِ لبِ جو مرغِ خوش الحاں کی قطار
بیچ میں نہر کے ہے جلوہ نما نیلوفر

رُخ پہ لالے کے نہیں داغ یہ ہے خالِ سیاہ
اور اگر غور سے دیکھو تو یہ ہے عکسِ نظر

وہ پڑھوں مطلعِ بیدار کریں جو سرِ طلوع
چونک اُٹھے سبزۂ خوابیدہ بھی آنکھیں مل کر

## مطلع

مسکرا دیتے ہیں غنچے بھی صدا سُن سُن کر
عندلیبانِ خوش الحان کے غضب ہیں [illegible]

ہیں نوا سنجِ گلستاں ہیں عنادل [illegible]
وجد میں جھوم رہے ہیں چمنستاں کے شجر

دل اُسے دیکھ کے لہلوٹ ہوا جاتا ہے
آج سوسن کی زباں پر بھی کوئی ہے منتر

گلِ نرگس پہ نظر کر کے نہیں اٹھتی ہے
دل کو اُلجھاتا ہے زلفوں میں کہیں سنبلِ تر

سبزہ دھوپ پہ نہیں قطرۂ شبنم کی جھلک
ہے زمرد کا طبق اس پہ ہیں غلطاں گوہر

ہے نمو صانعِ قدرت کا نمونہ دیکھو | نگراں سبزۂ نوخیز بھی ہے اُٹھ اُٹھ کر

مطلع

تخم بوتے ہی وہ اُگ آئے مع برگِ شجر
سوئے گل اُڑ کے ابھی آئے کہ ہے فصل نمو
ہے ترقیٔ بصارت کہ خدا کی قدرت
وجہ آرائشِ بستانِ جہاں اس سے ہے
آج ہے سالگرہ اُسکی زمانہ میں سُنو
سُن کے یہ مژدۂ جاں بخش ہوا سب کو سرور

ابھی غنچے ہوئے گل گل سے نکل آئے ثمر
چھوڑ دو بلبلِ شیدا کو اگر کاٹ کے پر
سارے عالم کی خبر دیتا ہے اک تارِ نظر
سرسری کہہ گئی آ آ کے یہ بادِ صرصر
ہے جو سلطانِ دکن بادشہِ نیک سیر
اپنے جامے سے ہوئے جاتی ہیں گل بھی باہر

مطلع

ساقیا جلد پلا مجھکو شراب احمر
لو اٹھا ابرِ سیہ ٹھنڈی ہوا چلنے لگی
خطبہ خوانی ہو کہ اس مے کا ہے پینا مشروع
میرے ساقی نے دیا جام کھلا بادۂ نظم

لا کے لبریز مرے لب سے لگا دے ساغر
مینچو پیرِ مغاں آئے بچھا دو منبر
محتسب کا نہ رکھو خوف نہ قاضی کا خطر
ہاں ذرا تیغِ زباں تو بھی دکھا دے جوہر

مطلع

شاد کی سالگرہ کی جو خوشی ہے دل پر | مسکراتا ہوا پھرتا ہے ہر اک فردِ بشر

کون ہے جس نے کہ اظہارِ مسرت نہ کیا
دل میں ہر وہ جیسے پہ ٹھیا نے جو چرخہ کاتا
جلسۂ رقص و سرود ایک طرف ہوتا ہے
غل مبارک کا سلامت کا ہر اک سمت سنو
ایک جاتا ہے اِدھر ایک اُدھر آتا ہے

اس میں کیا شبہ کہ جشن ہوا ہے گھر گھر
دو چراغ اس نے بھی روشن کئے ہیں در پہ
کہیں اٹ ہوم کا جلسہ تو کسی جا ہے ڈنر
سب ہیں شاداں و فرحناک خوشی کا ہے اثر
ایک کرسی پہ ہے اک جلوہ نما دنگل پہ

## مطلع

روشنی کا جو سماں شب نے دکھایا آ کر
شام کے نور سے عالم کو بنایا پُر نور
چھپ گیا مہرِ قمر کا جو ستارہ چمکا
جھلملانے لگے افلاک پہ سب سیارے
روشوں پر عجب انداز سے روشن ہیں چراغ
آسماں سے بھی زمیں باغ کی بڑھ کر ہے کہیں
روشنی سے ہے یہاں سورج وہاں بارہ برج
شیشیاں مانند کے دیتی ہیں اسی کا کہکشاں
لطف ہے باغ میں چھٹتے ہیں کسی سمت انار

روزِ روشن نے بھی ہے شرم کی اوڑھی چادر
ہٹ گیا پچھلے قدم روز بھی آخر کٹ کر
روشنی دیکھنے کو چرخ پہ آئے اختر
جگمگانے لگے ہر سمت درخشاں لشکر
صاف ثابت ہو کہ اترے ہیں فلک سے اختر
یہ بھی سبزے کے افلاک اگے ہیں اکثر
ہیں یہاں سیکڑوں جھاڑ اور وہاں ایک قمر
ڈوب جا اب تجھے پانی جو ملے چینی بھر
چرخیاں بھی شرر افشاں ہیں کہیں گھس چکر

وہ غبارے ہیں جہاں سیر کو ئے چرخ بلند
جا کے سیارۂ افلاک سے جو لیں ٹکر

کہیں شرماتے ہیں تارے کبھی تارہ منہ
ہیں وہ گولے جو کریں گوشِ سرافیل کو کر

ماہتابی سے ہوا رات کو دن کا عالم
پھلجھڑی باغ میں پھولوں کی بچھا دی چادر

## مطلع

خسروِ ملکِ سخن کی ہے ثنا مدِ نظر
ہے بجا تارِ نظر سے جو بناؤں مسطر

اے قلم سوئے ادب ہے یہ مضمون آج صریر
اشہبِ فکر سنبھل دیکھ نہ لینا ٹھوکر

سرِ اقدس میں خیالات حکیمانہ ہیں
زیب وہ تاج کو ہوتا ہے یہ فرقِ انور

رائے صائب سے فلاطوں بھی سبق کو پڑھے
حالِ مستقبل و ماضی ہے جہاں پیشِ نظر

کیا کہوں کیسی ہے پیشانیِ انور کی ضیا
سرنگوں جس کے مقابل میں ہو شمس و قمر

دونوں ابرو ہیں کہ محرابِ درِ کعبہ ہیں
مفترض حق نے کیا جس کا اطاعت انساں

دفترِ حسن یہ ہیں صاد اگر غور کرو
چشمِ بد دور وہ آنکھیں جو مروت کا ہیں گھر

نگہِ لطف سے ہوتے ہیں گدا مالا مال
شیر بھی لا نہ سکے تاب جو ہو تیز نظر

دہنِ تنگ کی فرضی بھی نہیں ہے تمثیل
کہکے تمثیل بھلا چپ نہ ہوں میں کیونکر

نہ عنقا ہے نہ ضیا آپ کے دنداں کی سی
آبرو جائے مقابل ہو جو سلکِ گوہر

لب وہ اعجاز مسیحا سے کریں عیسیٰ حیراں
جس پہ ہر وقت رہا کرتا ہے شکر و ...

مطلع

دیکھ لے حُسن خداداد کو اک بار اگر
ہے گلا نور سے معمُور اگر غور کرو
دستگیری کے لیے دست مبارک وا ہیں
پھر لکھوں مطلعِ خورشید سے بہتر مطلع

دل یوسف بھی پھنسے چاہ ذقن میں آکر
صدر وہ جو کہ ہے گنجینۂ علم و ہنر
کھلتے ہیں ناخنِ تدبیر سے عقدے اکثر
پائے اقدس پہ میں آنکھوں کو ادب سے مل کر

مطلع

سر جھکائے در دولت پہ سدا وقت سحر
لوگ کہتے ہیں جسے ظلِ خداوند قدیر
ایسے پیارے ہیں ہر اک شخص کو اعلیٰحضرت
ہیں وفادار رعایا کی وفا تیغ تری
سب رعایا خوش و خرم ہے نہیں کچھ تکلیف
ہو گئے حاسد و نمام یہاں سے مفقود
گرگ و بز ایک ہی گھاٹ آ کے پیئنگے پانی
روح کسریٰ بھی اسے دیکھ کے خوش ہوتی ہے
بادباں عدل کا گر ہے تو اسی کا دامن

بہرِ تسلیم چلا آتا ہے شاہِ خاور
حیدرآباد پہ وہ شاہ ہے سایہ گستر
سب رعایا دل و جاں سے ہے فدا حضرت پر
روشِ انور پہ مزیں ہے دعا انکی سپر
امن و آسائش و آرام کا یہ ملک ہے گھر
نہ رہا نام کو بھی ملک میں اک بانیِ شر
باز و گنجشک رہیں ایک جگہ ہو نہ خطر
خسروِ ملکِ دکن ہے وہ عدالت گستر
زورقِ معدلت و دولت و دیں کا لنگر

فخر سے آئینہ داروں میں وہ شاہ ہوتا
آپ کے وقت میں ہوتا جو کہیں اسکندر

دیکھکر قصر معلیٰ کو ہر اک حیران ہو
آئینہ خانہ بنا دیتا ہے سب کو ششدر

چار مینار تو ہیں عرش سے باتیں کرتے
مکہ مسجد میں ہوا کرتا ہے ذکر داور

بے محل یہ نہیں بے مثل ہے یہ چو محلہ
شش جہت میں تو نہ ہوگا کوئی اسکا ہمسر

کنگ کوٹھی کی وہ زینت ہے کہ ماشاء اللہ
رونق افروز یہاں رہتے ہیں حضرت اکثر

ایک سرکار کو پہرہ ہے تو اک دن کو
تیری ڈیوڑھی کے ہیں دربان سدا شمس و قمر

سب امیران اولوالعزم ترے حلقہ بگوش
جمع رہتے ہیں شب و روز درِ دولت پر

عہدہ داروں میں بھی لاکھ سے ہیں لائق ہر اک
کس کی تعریف کروں ایک سے ہے اک بہتر

قوت ملکِ دکن شاد کو ہیں لسے عزیز
اس ریاست کے بہی خواہ ہیں عالی گوہر

مدح سلطان سے کدھر ذہن ترا جا پہنچا
جائے آداب ہے ہشیار ہو اب بھی یاور

جوش میں آکے ابھی رزم کا نقشہ کھینچوں
تو جو شمشیر قلم اپنے دکھادے جوہر

## مطلع

میرے ممدوح کے قبضہ میں جو ہے تیغ دو سر
اس کے قبضہ میں اسی طرح سے ہے فتح و ظفر

دیکھکر جاہ و حشم کا نہیں دبتی ہے
خوف سے کانپتا ہے مہر فلک بھی تھر تھر

رعب کہتے ہیں اسے جاتے ہیں جب شکار
اپنے بیشوں میں دبک جاتے ہیں سب ضیغم نر

شیر دل شیر فگن بحر شجاعت کا نہنگ
بادشاہان جہاں آپ کے ہوں باجگذار
زیب ہے تیرے لیے خلق کی شاہنشاہی
زنگیوں کا وہ رسالہ ہے کہ ما شاء اللہ
بسرم کی ہے وہ پلٹن کہ نہیں جس کی نظیر
وہ عرب جنکی شجاعت میں نہیں کچھ پس و پیش
توپخانہ میں وہ توپیں جو ہیں بے مثل و نظیر
گولکنڈہ کی ہے وہ قلعہ شکن فوج حضور
افسر فوج ظفر موج ہوئے افسر جنگ
الغرض جمع ہیں استاد ہر اک فن کے یہاں
سیکڑوں کوس سے لوگ آئے ہوئی قدر یہاں
ناز ہے جیسے سخاوت کو یہ ایسا ہے سخی
ہاتھ پھیلا کے جو سائل نے کیا آکے سوال
آستانے کو ترے دیکھ کے سمجھے یہ بشر
اب میں اس جا سے نہ جاؤنگا نہ جاؤنگا کہیں

کوئی دنیا میں نہیں ایسا بہادر صف در
ملک گیری کے لیے باندھی ہے آپ نے کمر
ہے ترا مور و ملخ سے بھی زیادہ لشکر
جس میں ہر ایک جواں ہے پیل دماں ضیغم نر
فوج افغاں میں جو افسر و سپاہی یکسر
دفتر فوج کو دم بھر میں کریں زیر و زبر
انکے گولے ہیں وہ گولے جو کریں پیش و پس
جس میں ہر ایک جری شیر سپاہ دشمن
وہ بہادر کہ خطاب انکا ہے کرنل جو ہے
آستاں آپکا ہے مرجع ارباب ہنر
ذات ہے حضرت اقدس کی مسافر پرور
حاتم وقت ہے یہ بادشہ نیک سیر
لے گیا آپ کے دربار سے دامن بھر کر
ہم زمانے میں سنا کرتے تھے پارس پتھر
نہ اٹھا ہوں نہ اٹھونگا در دولت سے یہ سر

بندہ نگار ہے میرا نہ کوئی ساتھی ہے
میری یا تقدیر ہے اور آپکی رحمت کی نظر

کس کا دل بنا فخر نہ کیوں کر ہو اسے
دیکھو یاور کا مقدر کیا ہوا ہے یاور

زلہ خوار دشمن سب اب اسکا بھی بلکہ جہاں تمام
سچ ہے اللہ شکر خورے کو دیتا ہے شکر

آرزو ہے کہ ہو مقبول مجیب الدعوات
ختم کرتا ہے قصیدہ کو یہ شاعر یاور

ہے یہی پیدا کشت میں کن یا اللہ
مدح گو ملک دکن میں نہ غزل گو ہو کوئی

شان کی خلق میں ہوں شاہنشاہ
کج کلاہان جہاں حلقہ بگوش و چاکر

حشمت و جاہ و جلالت کو ترقی ہو نصیب
اوج پہ آپ کے اقبال کا چمکے اختر

خضر کی عمر عطا آپ کو اللہ کرے
آپ اس ملک پہ ظل اللہ ہوں سایہ گستر

بارگاہ شہ ذیجاہ کا رتبہ ہو بلند
جبہ سائی در دولت پہ کریں شمس و قمر

ہوں عدو آپ کے ہر جا پہ ذلیل و رسوا
بھیک مانگے نہ ملے ٹھوکریں کھائیں در در

خیر خواہان دکن شاد و فرخناک سدا
آپ کے سایۂ اقدس میں رہیں شام و سحر

ہفت اقلیم کا اللہ کرے شاہنشاہ
ہو سلیماں کی طرح زیر نگیں ہر کشور

## قصیدہ

در تہنیت سالگرہ مبارک بمدح شاہ جم جاہ بندگانعالی متعالی

ہزاگزالٹڈ ہائینس حضور پرنور نظام الملک میر عثمان علیخاں بہادر
فرماں روائے ملک دکن خلد اللہ ملکہ و دولتہ

جہاں میں روح افزا ہے نسیم خوشگوار اب کی — بہار آئی اور آکر کی دکن میں مسند آرائی
تماشا ہے کہ سرو باغ بھی گلگشت کو اٹھے — تحیر ہے چلے شمشاد بھی بنکر تماشائی
گیاہ سبز ہے یا فرش ہر سو سبز مخمل کا — ادھر سبزہ نظر آیا جدھر کو آنکھ دوڑائی
طراوت بخش ہے سبزہ کھبا جاتا ہے آنکھوں میں — جو نظارہ کرو دم بھر تو بڑھ جاتی ہے بینائی
عنادل کو نہیں ہے دل پہ قابو ہیں خود رفتہ — گلوں نے گل رخوں سے یوں اڑایا طرز رعنائی
زمین باغ و صحرا اب کہاں پھولوں سماتی ہے — جھکا پڑتا ہے جس کی دید کو خود چرخ مینائی
ستارے ہوگئے حیرت سے مثل چشم قربانی — گلوں کی دید سے بزم فلک کی آنکھ پتھرائی
زمیں بھی تنگ آئی کثرت گل کا یہ عالم ہے — قشون ابر نے پھولوں سے آخر چھاؤنی چھائی
ہزاروں پھول رنگا رنگ کے ہر سو نظر آئے — بہار خلد پہ ہنسنے لگے گلہائے صحرائی
ہر اک تختے میں سو سو رنگ قدرت نے بھرے لاکر — ہر اک گل میں ہزاروں پتیوں نے ہی جگہ پائی
سمائی جب نہ دیکھی باغ میں آخر تو اکتا کر — سمٹ کر بوئے گل نے باغ کی دہلیز پر آئی
بسی جاتی ہیں بیلیں کوئی حد سنے کی ہوتی ہے — نمو کے جوش نے گلزار کی دیوار بھی ڈھائی
شفق بنکر ہوا سنجاف دامن بہار آرائش — گلوں کا رنگ آخر لے اڑا یوں چرخ مینائی

ادب آموز حسن و عشق دیکھا طفل غنچہ کو
سبق بھولے گل نرگس نے بڑھ کر آنکھ دکھلائی

صبا نے ناز معشوقوں کے سیکھے ہوئے گل لیکر
چلی جاتی ہے سن سن بلبلوں کو دیکے کترائی

وہ تختہ نرگستاں کا وہ تختہ سنبلستاں کا
نگاہیں جسپہ ہیں بہلوٹ زلفیں جسکی سودائی

طرب انگیزیاں ہر سو نمایاں تھیں جو گلشن میں
نسیم صبح جا کر مژدۂ جاں بخش لے آئی

ہوئی پہلی رجب کی سالگرہ سال ۶۲ یونکی
سبھی خواہان دولت تھے اسی دن کے تمنائی

ہمارے شاہ کو جشن اے خالق مبارک ہو
اسیکے فیض سے ہے سلطنت کی رونق افزائی

ہمارے تاجور کی عقل و دانش کی ہیں سب قائل
مسلمانوں پہ کیا موقوف ہندو ہوں کہ عیسائی

اسی کا آج خطبہ پڑھ رہے ہیں گبر اور ترسا
ہوئے حلقہ بگوش اسکے کنشتی و کلیسائی

وہ عقدے حل ہوئے سارے جو تھے برسوں کے لاینحل
اسی کی ناخن تدبیر نے کی ایسی گیرائی

وہ الجھی گتھیاں وہ مشکلیں نظم ریاست کی
بڑی فرزانگی سے آپنے اک ایک سلجھائی

ہمارے شاہ نے وہ معرکے سب فتح کر ڈالے
سبھی خواہان دولت کو ہوئی تھی جنسے پسپائی

جو منظور نظر تھا کر لیا تدبیر سے حاصل
چلی آگے نہ اسکے عاقلوں کی عقل آرائی

وثائق پوسٹ آفس کی کرنسی نوٹوں کا اجرا
اسی کے عہد میں طے ہو گئی امید بر آئی

اسیکے عہد میں باب حکومت ہو گیا قائم
ہوا وہ صدر مشہور جہاں ہے جسکی دانائی

مؤید ملک کے ہیں صدر اعظم اے زہے شوکت
معزز کیوں نہوں جب شاہ نے کی عزت افزائی

اسی کے عہد میں اس شہر کی رونق ہوئی ایسی
سنتے ہیں کبھی تھا قرطبہ بغداد بھی ایسا
شنیدہ کے بود مانند دیدہ بات سچی ہے
اسی کے عہد میں شہروں کو یہ وسعت ہوئی حاصل
گلی کوچے جو کج وا کج تھے راہ راست پر آئے
وہ ہائیکورٹ اُسکے عہد کی عالی عمارت ہے
وہ افضل گنج میں اعلیٰ بنا ہے ڈاکٹر خانہ
اسی کے عہد میں تالاب با وسعت بنے ایسے
یہ ہیں سرچشمہ فیض انسے نہریں جبکہ جاری ہیں
ہمارے تاجور کی یہ رعایا پروری دیکھو
کیا اک محکمہ قایم بکثرت جسکی شاخیں ہیں
غذا جن کو نہ ملتی تھی ہوئے تھے سوکھکر کانٹا
دعائیں شاہ کو دینے لگے جب عیش میں آئے
اسی نے روح پھونکی آج اس اردو کے قالب میں
سسکتی تھی زبان اردو کی اس نے جان ڈالی ہے

کہ جس کو دیکھکر پیرس کی خوبی آج شرمائی
وہ قصر ہے یہاں خوبی نظر کے سامنے آئی
یہی دل کا مقولہ ہے یہی کہتی ہے بینائی
کہ جس کے حاشیہ میں ہے فضائے چرخ مینائی
حصار اسکے ہیں اب خندق ہے نہ ہے کھائی
نظیر اسکی جہاں میں ڈھونڈھ آئے پر نہیں پائی
ہوئی فرحت ہر اک بیمار کو آئے شفا پائی
کہ جن سے راہ شادابی کی سارے ملک نے پائی
زراعت یوں بڑھے ہر اک کہے امید بر آئی
جو آیا قحط لاکھوں کی مدد حضرت نے فرمائی
جنہوں نے گوشہ گوشہ میں مدد ہر اک کو پہنچائی
ہوئے فربہ بڑھی قوت پلٹ آئی توانائی
بچائی جان حضرت نے تن بیجاں میں جان آئی
اسی عیسیٰ النفس کی فکر سے آئی توانائی
بحکم شاہ دار الترجمے کی مسیحائی

کیا زندہ اسی کی فکر نے مردہ زبانوں کو
ہوئے جیتے جی مرے انکے کلیہ علم پا آئی

کیا ہے محکمہ قایم جو آثار قدیمہ کا
قدیمی سینری کی آپنے تصویر کھچوائی

خزانہ علم کے مدفون تھے اور خلق ناواقف
تھا ادھر عصر کی فکر رسا نے راہ دکھلائی

وہ کتبے جو سلف کے آئینہ تھے زنگ تھا ان پہ
اسی اسکندر ثانی نے صیقل ان پہ کروائی

ہوا ہے آئینہ پچھلے زمانہ کا ہر اک نقشہ
خدا کی شان جسکی دید سے ہم کو نظر آئی

ترقی حال میں کی جن ممالک نے زمانہ میں
توجہ اس طرف بھی شاہ نے اک بار فرمائی

نہایت غور سے اسباب پر انکے نظر ڈالی
ہزاروں کوس اک چشم زدن میں آنکھ دوڑائی

بلائے منتخب اشخاص ساری ہند سے شہ نے
دیے عہدے مناسب کی ہر اک کی قدر افزائی

ہزاروں آ گئے انکی منزلت کی شاہ والا نے
عطا کیں خدمتیں موزوں مناسب قدر فرمائی

قدیمی تھے ملازم مستحق اکثر اضافہ کے
تو تکمیل پائی سوئی ہوئی امیدوں کو بر لائی

کوئی کب پوچھتا تھا ملک کے گوشہ نشینوں کو
لیاقت لاکھ تھی ناقدری نے خاک چھنوائی

ہوئے سب دل جب الطاف شاہانہ تو پھر کیا تھا
کمر بستہ ہوئے خدمت پہ انکی کر کے یکتائی

ہمارا تاجور بھولا نہ اپنے نوجوانوں کو
وظیفہ کر دیے جاری انہیں تعلیم دلوائی

یہاں سے ایشیا میں اور یورپ میں انھیں بھیجا
اٹھائے سب مصارف اور دکھا دی شان دارائی

کہ پڑھ لکھکر جو آئیں ملک کی خدمت بجا لائیں
وہ اپنا فرض سمجھیں اور سنبھالیں شان آبائی

ہر اک علم و ہنر میں طاق اور مشاق ایسے ہوں
کہ پہنچائے جہاں کو فیض انکی خامہ فرسائی

نہ ہو یورپ کی محتاجی کہ پھر استاد فن آئیں
سکھائیں ملک کو اپنے جو ہی تعلیم خود پائی

ریاضی فلسفہ اور ہندسہ اور ہونہی پڑھیں
وہ ہوں جب سائنس میں کامل کریں پھر عقل آرائی

پڑھیں جغرافیہ علم مساحت ہیئت و منطق
وہ سب ہوں فرد علم و فن میں رکھیں شان یکتائی

کریں ایجاد علم و فن کریں ایسے نام ہو جس سے
کہیں سب لوگ ظل اللہ کی ہے کارفرمائی

ہمارے تاجور نے بات کوئی کب اٹھا رکھی
فلاح ملک کی تدبیر ہر اک شہ نے فرمائی

ہوئیں ہیں حکم شہ سے درسگاہیں جابجا قایم
کہ فیض علم سے آئی ہر اک دل میں توانائی

وہ عثمانیہ کالج جسکا مثل ابتک نہیں دیکھا
وہ یونیورسٹی جسکی مثال ابتک نہیں پائی

ہوا وہ محکمہ صنعت کا اس کے عہد میں قائم
کہ جس سے صنعت و حرفت کے قالب میں ہے جان آئی

ہوئی اصلاح ہر اک محکمہ کی ہو گیا شہرہ
کیا وہ شہ نے جو تھا مقتضائے عقل و دانائی

عدالت کا وہ اعلیٰ انتظام اس عادل نے فرمایا
نگاہوں سے جہاں کی گر گیا ہے عہد کسرائی

ہمارا تاجور ہے عدل گستر اس زمانہ میں
کرے کسریٰ بھی نہ اسکے سامنے دعوائے یکتائی

عنایت وہ کہ دنیا بھر نے جسکو ایسے مانا ہے
سخاوت وہ سبق دے جس سے آکر حاتم طائی

شجاعت وہ دم پیکار گر اس کی دہائی دیں
تو اس کے نام سے دشمن کی لشکر کو ہو پسپائی

مروت وہ کہ ہے ساری رعایا جان سے حاضر
خدا کا شکر ہے سب کی زباں پہ ہے سب شیدائی

عبادت وہ کہ جس کا نور پیشانی سے تاباں ہے — ہے اس کا فخر درگاہِ خدا میں ناصیہ سائی

مروت وہ کہ اکثر چشم پوشی دشمنوں سے کی — خطا بھی گر کسی نے کی تو شہ نے عفو فرمائی

فتوت یہ کہ قدرت حق تعالیٰ نے عطا کی ہے — کسی خاطی نے جب مانگی اماں فوراً اماں پائی

ریاضت وہ کہ خلق اللہ کے انجاح مقصد میں — سحر سے شام کر دی اور طبیعت بھی نہ گھبرائی

محبت وہ رعایا سے جو ہے ماں باپ سے بڑھ کر — بھلا شفقت کہاں ماں باپ میں ایسی نظر آئی

فصاحت وہ خدا نے دی فصیحوں نے جسے مانا — بلاغت وہ کہ ہے قابو میں شہ کے نکتہ پیرائی

قلم سے شعر جو نکلا وہ دو لڑا موتیوں کا ہے — طبیعت ابر نیساں ہے کہ جس نے کی گہر زائی

بھلا اس شاہ فن کے سامنے میرا قصیدہ کیا — اگر کچھ قدر فرمائی تو ہے یہ عزت افزائی

قلم رکھا اٹھایا دیر تک سوچا کئی بار — نہ آخر لکھ سکے ہم کی بہت کچھ خامہ فرسائی

[illegible] شاہ [illegible] فخر اس کا ہے — [illegible] سال [illegible] آستاں پہ ناصیہ سائی

جو دیکھا غور سے تو ہے محیط فیض کا مرکز — ترے چشم کرم کا ایک عالم ہے تماشائی

ترا جود و سخا دریائے بے پایاں نظر آیا — سخاوت کی اگرچہ [illegible] کسی نے نہیں پائی

سماعت اور بصارت ہیں یہ دونوں شاہ عادل — سنی ایسی سخاوت اور نہ دنیا میں نظر آئی

قبائے حکمرانی ٹھیک تیرے قدِ موزوں پر — ترے فرقِ مبارک پر ہے زیبا تاج دارائی

قصیدہ کا صلہ ملجائیگا سرکار سے یاور — دعائیں شاہ کو دو جس کے دل میں ہو تمنائی

خداوندا ہمارے تاجور کو تو سلامت رکھ
ترقی پر رہے اس تاجور کا ملک آبادی

رہے یہ تاجور دنیا میں تا دورِ قمر قائم
اسی کی ذات سے ہے مملکت میں آن زیبائی

رہیں اعیانِ دولت شاد و خرم دونوں عالم میں
جو دشمن ہیں انہیں دنیا و عقبیٰ میں ہو پسپائی

مبارک ہو ہمارے تاجور کو جشن سالانہ
کریں یہ ہر سال خوش ہو ہو کے ہم سب بادہ پیمائی

زباں پر نام بادہ کا جو آیا دل ہوا بیکل
مرے قلب و جگر میں شوق نے اک آگ بھڑکائی

گھٹائیں گھر کے اٹھیں برا عالم ہوا ہے پینے والوں کا
کبھی بیساختہ آئی جمائی گاہ انگڑائی

مئے مشروع مجھکو چاہیے ہو خلد کی ساقی
شہِ اسلام کا ہے جشن ہم سب جس کے شیدائی

قصیدہ ختم کرکے اک غزل نادر لکھ ڈالی
سنائی جب تو نقادِ سخن کو بھی پسند آئی

## غزل

اٹھا اے ساقئ مہوش کہ باغِ عالم میں بہار آئی
کہ رت بدلی ہوا سنکی گھٹا اٹھی پھوار آئی

دلِ وحشی کو پھر صحرا کی سوجھی پھر بہار آئی
پکارے مور گرجا ابر۔ آوازِ ہزار آئی

مجھی کو ڈھونڈھتی حسرت کی جب تا مزار آئی
انہیں بھی شرم آئی شرم بھی کچھ شرمسار آئی

لبوں تک آ چکی تھی پھر بدن میں جان ار آئی
سواری اس مسیحا کی جو وقتِ احتضار آئی

جنوں صحرا کی جانب لیچلا جب کنجِ عزلت سے
ہوا معلوم مجھکو پھر زمانہ میں بہار آئی

دلِ غمگیں پہ ٹوٹا آسماں گردِ کدورت کا
زمیں اک لو دبا لائے زمیں پھر فشار آئی

مرے مرقد پہ وہ آئی کہاں ایسا مقدر تھا
مگر ہاں فاتحہ پڑھنے کو حسرت سوگوار آئی

گلستاں میں گھٹا کا جھوم کر آنا تماشہ تھا
کہ جس کی دید کو بجلی بھی ہو کر بیقرار آئی

اسے کل دیکھ کر سکتہ سا کیوں تجھکو ہوا ناصح
تری حیرت پہ مجھکو تو ہنسی بے اختیار آئی

پسینہ مجھکو آیا سر سے اونچا ہو گیا پانی
جو سر پر بوالہوس کی اسکی تیغ آبدار آئی

ملائی جب نظر اسنے چلا پہلو سے دل اچھل کر
نگہ پھیری کلیجہ پر چھری بے اختیار آئی

انھیں عشاق کی گنتی میں میرا دھیان آتا ہے
جو میری یاد آئی بھی تو کچھ وقت شمار آئی

کٹی کن مشکلوں سے ہائے وہ کل کی شب فرقت
الٰہی خیر ہو پھر آج شام انتظار آئی

کہیں کیا ہمنشیں کس طرح راز اپنا ہوا افشا
کہ لب پر آہ آئی اور پھر بے اختیار آئی

توکل میں بسر کی عمر بھر حیرت رہی مجھکو
مری روزی کہاں سے اے مرے پروردگار آئی

ہنسی آئی مجھے تھا ناز ایسا اسکی رحمت پر
جو میری فرد عصیاں سامنے روزِ شمار آئی

جناں کو بھول کر سرشار الفت ہو گیا رضواں
تری کوچہ سے کچھ ایسی ہوائے خوشگوار آئی

مقدر میں لکھا تھا زندگی بھر منتظر رہنا
کہ ہم کو موت بھی آئی تو بعد انتظار آئی

نسیم صبح کیا اترائی چھو کر زلف مشکیں کو
مرے زخموں پہ ہونے کیلئے پھر مشکبار آئی

انھوں نے پارسائی کی جو ظاہر غیر کے آگے
لبوں پر مسکراہٹ یہاں مری بے اختیار آئی

نہ جمنے دی کبھی پٹری جہاں کے شہسوار دیکھی
تجھے شوخی یہ کس کی ابلق لیل و نہار آئی

ہمیشہ جان ہی دیتے ہیں تم تو حسینوں پہ
اگر یاور نصیری بھی قسم کچھ انجام کار آئی

## جشن

شگفتہ ہوگئیں کلیاں نسیم پھر آئی
نوید جشن طرب مومنوں میں پھر لائی

ہوا نے پھر جو معطر کیا دماغ اپنا
یہ کس کی زلف کی خوشبو اڑا کے لے آئی

نسیم صبح تھی پہلے ہی سے زخود رفتہ
چلی جو زلف کی کوچوں سے اور اترائی

ہماری زخم جگر خندہ زن گلوں پر ہیں
نسیم آئی ادھر اور مشکبار آئی

کچھ اسطرح کسی پہ چھوٹنکا طرب فزا آیا
کہ تازگی دل پژمردہ نے ہی پھر پائی

ختن میں چھوڑ کے مشک ختن کی خوشبو کو
پسند نجف کی چمن کی دکن میں پہونچائی

رہا نہ عنبر سارا کو فخر خوشبو کا
شمیم کاکل مشکیں کا خود ہے شیدائی

بسی ہوئی ہے ریاض نجف کی بو اسمیں
نسیم خلد بریں بھی ہے اسکی سودائی

طواف روضۂ اقدس پہ کرکے آئی ہے
قدم لگا دوں میں آنکھوں سے دی جو دکھلائی

اسی کی خاک قدم توتیائے چشم نبی
اگر ہے شرط کہ رکھتا ہو کوئی بینائی

ہر ایک نقش قدم اسکا فرحت افزا ہے
شگفتہ ہوگئی دل کی کلی جو مرجھائی

گل نجف کی جو نکہت ہی دوش پر اسکے
ہزاروں ناز کیے سر قدم پہ اٹھلائی

اسی نسیم سے تازہ ہوئے گل فردوس
وہ گل کی پھول نہیں تھی کلی جو کمھلائی

عجب اثر ہے کہ وہ بھوک پیاس سب بھولی
کسی نے باغ جہاں میں جو یہ ہوا کھائی

نسیم سیکھ کے آئی کہاں سے یہ انداز
چلی تو ل سکے چلی اور نہ چھاؤں کھلائی

عجیب ناز سے اُس نے اُٹھا لیا دامن
یہ نوک خار سے اُلجھی کبھی نہ اُلجھائی

ہزار خار مغیلاں نے سر اُٹھایا تھا
مگر نکل یہ گئی صاف دے کے کترائی

نسیم کیوں نہ چلے آج چال مستانہ
خوشی کا روز ہے عید غدیر پھر آئی

اُسی کے نے رفع کیا انقباض خاطر کو
پڑی تھی دل میں جو گتھی اُسی نے سلجھائی

علی کو اپنا کیا جانشین نبیؐ نے آج
یہ انتخاب ہوا بہر مسند آرائی

مراجعت جو ہوئی حج سے سرورِ دیں کی
مقام خم تھا کہ اکبار وحی حق آئی

ہوا یہ حکم کہ تم یا نبیؐ کرو اعلان
خدا کے حکم سے ہوتی ہے عزت افزائی

کثیر مجمع حجاج ساتھ آپ کے تھا
حضور شاہ زماں آئے جب خبر پائی

بنا کجاؤں کا منبر چڑھے نبیؐ کریم
پڑھا وہ خطبہ ہوئے محو جس سے شیدائی

خدا کی حمد نبیؐ کی زبان حق کی علیؑ
ہر ایک نفس پہ اک بیخودی سی تھی چھائی

خدا کی حمد و ثنا کر چکے تو حضرت نے
پکڑ کے بازوئے حیدر یہ بات فرمائی

کہ اے گروہ یہ مولا تمہارا سب کا ہے
کہ جانشین ہے میرے بعد یہ مرا بھائی

تمہارا ہادی و مشکل کشا اسے پہچانو
رہے خیال علی کے رہو تو لا ئی

یہ حکم حق ہے جو پہنچا رہا ہوں تم سب کو
خدا کے حکم کو سن لو کرو پذیرائی

کہا یہ سب نے کہ سمعاً و طاعۃً شاہا — ہمیں بھی دل سے خلافت یہی پسند آئی
مطیع و تابع فرماں رہینگے حضرت کی — کیا زبان سے اقرار اور قسم کھائی
علی سا بندۂ یکتا کبھی نہ پائیگا — ہزار سال کرے دور چرخ مینائی
شک اس میں کیا ہے کہ اُس مسند نبوت پر — بجز علیؑ کے کسی کو بھی تھی نہ زیبائی
ستارہ شمس و قمر کا بھلا چمکتا یوں — علیؑ کے در پہ جو کرتی نہ وہ جبیں سائی
شریک جنگ نہوں کونسا وہ غزوہ تھا — پھرے مُظفر و منصور جب ظفر پائی
خدا کی شان نظر آئی جنگ خیبر میں — اُٹھے مصلّوں سے قدسی ہوئی تماشائی
علاوہ اذن چڑھے وہ جہاد پر حیدرؑ — ہٹا غبار علم نے جھلک وہ دکھلائی
وہ پہنچے عرصۂ جنگاہ میں بہ شان شکوہ — وہ دبدبہ تھا کہ رن کی زمیں تھرّائی
نکلنا قلعے سے مرحب کا وہ بہ لاف و گزاف — جہان بھر میں تھی مشہور جس کی یکتائی
وہ بلتن کہ سمجھتا تھا زال رستم کو — لڑائیاں تھا لڑا پر نہ چوٹ تھی کھائی
بڑے غرور میں مستانہ وار آیا تھا — علیؑ کے سامنے پھری یہ مرحبی چھائی
کمک کو ساتھ تھا ابلیس [illegible] لگا — چراغ بجھتا تھا تبھی کچھ اُسنے او کسائی
پر اک حریف سے پھر حملہ ور ہوا ناری — بھڑک کے شعلہ صفت اُسنے آگ برسائی
خدا کے شیر کو غیظ آیا وہ اُٹھی تلوار — مثال برق وہ مرحب کے فرق پر آئی

اس ایک ضرب میں توسن سمیت دو تھا — اس ایک ضرب نے دیوار کفر کی ڈھائی

اسی لڑائی میں جبریل کے کٹے کچھ پر — چلی نہ حضرت میکال کی توانائی

اُکھاڑنا در خیبر کا وہ بوقت نبرد — وہ جست و خیز کہ جس سے زمین تھرائی

امیر کشورِ دین شہریار ملک عرب — وزیر ختم رُسل ختم جس پہ دارائی

شجاعت ایسی کہ سادات جان و تیغ تھے — قنوت ایسی کہ جو دب گیا اما اداپائی

عبادت ایسی عبادت کو ناز تھا جس پر — ریاضت ایسی ملائک کو جس پہ ششدر آئی

مروت ایسی کہ قاتل کیساتھ کی اینچو — عنایت ایسی کہ دشمن کے ساتھ فرمائی

امامت ایسی کہ آخر ہر ایک زمانا — سخاوت ایسی کہ ہو دنگ حاتم طائی

فصاحت ایسی کہ قائل تھے اسے فصیح الفصحا — بلاغت ایسی کہ سنی بیان میں جان آئی

مودت ایسی کہ اللہ نے پسند کیا — محبت ایسی کہ جس کے رسول شیدائی

قدامت ایسی کہ روح الامین کی ہیں اُستاد — کرامت ایسی عیاں جس سے شان یکتائی

مراتب شہ دالامین کیا لکھوں یا در — مناقب آپ کے اور میری خامہ فرسائی

جو آدنیک سیر دل سے جشن کرتے ہیں — ہزار شکر کہ عید غدیر پھر آئی

یہ اُن کے والد ماجد کے وقت کی ہے بنا — کہ دل سے پنجتن پاک کے تھے شیدائی

تمام عمر وہ مداح اہل بیت رہے — جوار رحمت مداح اہل بیت رہے

تو واہ ہم ہیں وہ بیشک تھی مومن کامل
صفائے دل سے علیؑ کو رہے تولائی

خدا نے بخشے ہیں فرزند بھی رشید و سعید
ہے انکے پیش نظر نقش پائے آبائی

## قصیدہ جشن

جہاں میں رونق فردوس پھر اب کی بہار آئی
جناں میں جس کا نظارہ کی حوریں بھی تماشائی

ملائک سہرے کی خاطر فلک سے تا زمیں آئے
جھکا پڑتا ہے چاروں سمت سے خود چرخ مینائی

شجر باغ نبی کا آسماں سے بڑھ کے لیتی ہے
ستاروں سے گلوں میں بڑھ گئی ہے آج رعنائی

میان باغ ایسے باصفا ہیرے چمکتی ہیں
فلک پر کہکشاں جسکے مقابل آکے شرمائی

زمیں سے آسماں تک ذرہ ذرہ رقص پر مائل
عروسی حضرت زہراؑ کی باغ دیں کی رعنائی

مبارکباد دینے کیلئے جبریلؑ بھی آئے
نہایت خوش ہوئے میکالؑ نے دم خیرات آئی

ہوئے یوں شاد اسرافیلؑ اپنے فرض کو بھولے
کہ رکھکر صور حضرت نے لگائی منہ سے شہنائی

نبیؐ خوش ہیں خدا کا حکم ہے دولہا بنے حیدرؑ
انھیں کے قصر پر زہرہ نوید جانفزا لائی

خبر دی تھی نبیؐ نے حکم حق کا یہہ علامت ہے
ستارہ سے اڑا ہی تھی آنکھ تھے اکثر تمنائی

اگر اس کامیابی کا علیؑ کے سر بندھا سہرا
ازل سے بات یہ خلاق عالم کو پسند آئی

جہاں میں کون ہے عالی نسب والا حسب ایسا
علیؑ ابن ابی طالب رسول اللہ کا بھائی

مراتب انکے عالی ہیں مناقب انکے عالی ہیں
نبیؐ نے داماد پیغمبر ہوئی یہ عزت افزائی

نبی کا قوت بازو نبی کا وارث شیدا
تعجب کا محل کیا ہے نصیری گر خدا سمجھے
تجھے عیسیٰ لقب سمجھو تجھے عیسیٰ نفس پایا
خدا سے جو طلب تو نے کیا بیشک وہی پایا
حجاب قدس میں کھٹکا نہ جب اسکو پسند آیا
علی حبہ جنۃ قسیم النار والجنۃ
تری ہی شان میں آیا ہوا ہے قول پیغمبر
شجاعت وہ کہ جسکی عمرو و عنتر بھی ہوئے قائل
مروت وہ کہ بے اسلام جسنے اپنا حق چھوڑا
نہ دنیا کی طرف مائل ہوئی شیر خدا مطلق
بھلا شمس و قمر یوں خلق میں پرتو فگن ہوتے
بڑھا رتبہ بنے داماد فخر انبیا حیدرؑ
جو وہ خاتون محشر ہیں تو یہ ساقی کوثر ہیں
زبان پر نام ساقی کا جو آیا دل ہوا بیکل
ہے چھینٹا پینے والوں کیلئے برسات کا موسم

خدا کا خاص وہ بندہ کہ جسمیں شان یکتائی
انھیں دھوکا ہوا جب ہر صفت معبود کی پائی
زباں زد ہو گئی دنیا میں یوں تیری مسیحائی
دعا میں لب ہلے تیرے تن بے جاں میں جاں آئی
خدا نے کلک قدرت سے تری تصویر کھنچوائی
کلام پاک میں جسکی صفت ہر جا پہ آئی
کہ تو دست خدا ہے جسکی ظاہر ہے توانائی
سخاوت وہ کہ جس کا خوشہ چیں ہے حاتم طائی
مودت دین کی حضرت نے ہر غزوہ میں دکھلائی
طلاق اسکو دی مولا نے رکھا نام ہرجائی
جو وہ کرتے نہ تیری آستاں پر جبہ سائی
کنیزیں جسکی حوریں ہیں لقب حسن و حیا پائی
نبیؐ کی وہ جو بیٹی ہیں تو یہ داماد و بھائی
مجھے بیساختہ اس نام پر آنکھ بھر آئی
اور اس پر اک قیامت خیز ہے کالی گھٹا چھائی

مئے توبہ شکن ٹھنڈی ہوا اور وقت بھی شب کا
نہ خوفِ محتسب ہے اور نہ کھٹکا ہمکو واعظ کا
مرے عیسیٰ نفس مجھکو دکھادے تو مسیحائی
جماہی پر جماہی آرہی ہے ساقیا جلدی
کہاں کا جام اور کیسی صراحی خم کا خم دیدے
پیونگا جب میں جلوتی پڑیگی دل میں کچھ ٹھنڈک
نہیں تو جا ہئے خم غدیر اے ساقی مہوش
جتنے پینے والے ہیں تری مشتاق ہیں ساقی
کہیں کیا تجھ سے اے ساقی تجھے ہم کیا سمجھتے ہیں
مرا ساقی وہ آیا آپ سے میں ہو گیا باہر
مجھے اب لغزشِ پا کب سنبھلنے دیگی حیراں ہوں
مدد اے جذبِ دل میں تو پئے تعظیم اُٹھا ہوں
میں گرتے پڑتے پہنچا آخرش ساقی کے قدموں تک
وہیں پھر آکے بیٹھا سب جہاں میخوار بیٹھے تھے
مری اک ہمنشیں نے کی غزل کی مجھ سے فرمائش

کہاں ہیں وہ نہ پیتے کی جنھوں نے تھی قسم کھائی
نجف کے رند ہیں اور کربلا کے ہم ہیں سودائی
رگیں ٹوٹیں کہ اب آتی ہے انگڑائی پہ انگڑائی
نہیں ہے ضبط کی طاقت گئی وہ سب توانائی
پیے گا اُسکے سے ٹھانی ہوئی ہے تیرا سودائی
کہ میرے قلب میں ہے شوق نے اک آگ بھڑکائی
مئے کہنہ ہو اور ہم سب اُسکے ہیں تمنائی
تری اُلفت ہے دل میں اور ہیں تیرے ہی شیدائی
تری خاک قدم ہے توتیائے چشم بینائی
خدا کیواسطے اب ہاتھ تو لینا مرا بھائی
کرونگا دست بوسی راہ میں ٹھوکر نہ گر کھائی
عصائے شوق سے ہونے لگی ہے کچھ توانائی
لگائی ہاتھ آنکھوں سے قدم پر کی جبیں سائی
وہی رندوں کی صحبت پھر وہی ہو حق کی ہے آئی
پڑھی میں نے تو نقادِ سخن کو بھی پسند آئی

## غزل

کہاں سے تم کہاں پہونچے ذرا سنبھلو تو ائے یاور
علی کا ذکر لازم ہے کہ سب ہی ہیں شیدائی

محبانِ علی کو رتبۂ اعلیٰ ہوا حاصل
عدو جو آپ کے ہیں انکی عالم میں ہے رسوائی

ہمیں تو یا علی جو کچھ سہارا ہے تمہارا ہے
جو سچ پوچھو تو دل سے ہم تمہارے ہیں تولائی

تمہیں دنیا میں حامی ہو تمہیں عقبیٰ میں ساعی ہو
تمہیں مشکل کشا ہو کی جو مشکل پیش آئی

ہمارا ہاتھ ہے اور حشر میں دامن تمہارا ہے
تمہارے ہی کرم سے دل کو اپنے ہے شکیبائی

گنہ سرزد ہوئے ہیں گو ہمیں بے حد بے پایاں
اگر ہاں قلبِ مضطر کو تمہیں سے ہے توانائی

نہ شک اسمیں کیا تمہیں ہونا خدائی کشتیٔ امت
بھنور میں جب پڑی بادِ مخالف سے اماں پائی

جو حق پہچاننے کا ہے تمہیں ہم نے نہ پہچانا
خدا جانے نبی جانے ہوئے ہیں ہم تو سودائی

تمہارے وصف پھر تحریر میں آئیں تو کیا آئیں
حدِ امکاں بھی کوسوں دور ہے کیسی شناسائی

قلم رکھا اٹھایا دیر تک سوچا کئے یاور
نہ آخر لکھ سکے ہم کی بہت کچھ خامہ فرسائی

## بجشن ولادت حضرت امام حسین علیہ السلام

کیا پیدا خدا نے قوتِ بازوئے شبر کو
مبارک ہو رسول اللہ کو زہرا کو حیدر کو

جناں کا شاہزادہ آنیوالا ہے جو دنیا میں
چلی آئیں ہیں حوریں نقدِ جاں لیکر نچھاور کو

یہ سردارِ جوانانِ جناں ہیں شک نہیں اسمیں
انھیں کو دیدیا اللہ نے جنت کو کوثر کو

شہ گلگوں قبا کی آمد آمد ہے تو رضواں نے
گل نورس نبوت کا جو باغ دہر میں آیا
حسن خوش ہیں کہ انکا قوت بازو ہوا پیدا
عجب کیا حضرت زینب کو جو اک عشق تھا انسے
ذبیح اللہ کو حق نے شرف انکا سا کب بخشا
انھیں کے نور سے معمور تھا کاشانۂ حیدر
وہ اخلاق حمیدہ وہ مراتب عہد طفلی میں
سخاوت اور شجاعت آپ کے حصہ میں آئی تھی
نظر آئی نہ تاریخ جہاں میں اک مثال اسکی
یہ عالم تھا کہ سارے انبیا بھی کانپ اٹھے تھے
مصائب لاکھ جھیلے بات پر اسلام کی رکھ لی
نہ کیونکر محفل میلاد کرتے وہ عقیدت سے
لب کوثر بھی ایک مجمع رہیگا پینے والوں کا
یقیناً دستگیری کو یہی مجمع آئینگے
سلامی ہو کے بڑھ ہونگا پھر وہاں بیجام مئے لیکر

کیا آراستہ خلد بریں کے قصر احمر کو
مسرت تھی علی کو تھی خوشی خاتون محشر کو
گلے سے جوش الفت میں لگائی ہیں برادر کو
محبت سب سے بڑھکر بھائی سے ہوتی ہے خواہر کو
بدل سکتا نہیں تدبیر سے انساں مقدر کو
انھیں کے دم سے رونق ہے رسول اللہ کے گھر کو
نبی پیش نظر رکھتے تھے ہر دم اپنے دلبر کو
شہادت کیلئے دی ہے اماں مغلوب لشکر کو
خوشی سے یوں لٹایا راہ حق میں اپنے گھر کو
مزین کر دیا جب مہر سے حضرت نے محضر کو
نے بیعت دیا ہرگز نہ ہاتھ اپنا ستمگر کو
تعلق ویسی ہی عابد حسین نیک اختر کو
وہاں ڈھونڈینگے ہم سب آپ ساقی کوثر کو
سب اہل بزم کو بھی ساتھ لینگے اپنے دلبر کو
مکاں جنت میں لونگا شاد کر کے شاہ خیبر کو

# سلام

صدف سے کیوں نہ ہم بہتر کہیں اُس مہ پیکر کو
نظر سے جسکا ہر قطرہ گرا دے آب گوہر کو

شبِ عاشور جوشِ جنگ تھا یہ شہ کے لشکر کو
کسی تھے شام ہی سے زیب تن سب خود و مغفر کو

بتاؤ کیوں نہ پھر ہم فوق دیں اک حیدر کو
سوا مولا کے کس نے جا کے مارا عمرو عنتر کو

بروزِ جنگ خیبر شیرِ حق کو غیظ ایسا تھا
کبھی تلوار کو دیکھا کبھی جبریل کے پر کو

سوا خاکِ شفا کے پھر نہوا اکسیر کی خواہش
اگر اُسکا اثر معلوم ہو کچھ کیمیا گر کو

شگفتہ دل بنایا ہے کرم سے جن کو خالق نے
مثالِ غنچہ مٹھی میں نہیں رکھتے ہیں وہ زر کو

نبی کے پاس تھا ہر اک پہ کوئی پڑھ نہ سکتا تھا
کیا حیدر ہی نے سر جا کے آخر جنگِ خیبر کو

طلب کرتے نہ کیوں اُنکو نبی نادِ علی پڑھکر
کوئی مغلوب کر سکتا تھا کب ایسے دلاور کو

سرافیل اور میکائیل کی قوت نہ کام آئی
خجل ہوتے تھے دونوں دیکھکر جبریل کے پر کو

اگر رو دوں غمِ شہ میں تو صحرا رشکِ دریا ہو
اگر آہیں کروں تو خشک کر دوں میں سمندر کو

صفائی دلکو ہے آبادگی میں شرط پابندی
لپیٹے ہے کمر سے آئینہ زنجیر جوہر کو

جو فیضِ چشمۂ رحمت کی حیدر کی خبر ہوتی
نہ پھر آبِ بقا کی چاہ کچھ ہوتی سکندر کو

اصیلوں کی طرح جھک کر سر اک دشمن سے ملتی تھی
دکھاتی تھی علی کی تیغ رنگیں اپنے جوہر کو

فروتن ہو جو سمجھو آسماں کا باعثِ رفعت
فقط جھکنے سے یہ رتبہ ہے اس نیلی سی چادر کو

بسر کیا چین سے ہو جب کہ دنیا کی یہ علت ہے
خدا کرنیمیں کوشش ہو برادر سے برادر کو

لیا فوج خدا کی سمت جسدم باگ کا پھیر دیا
نظر آنے لگا باغ جناں حُرّ دلاور کو

ہوئی ہے پنجتن کے نور سے حاصل تجلی یہ
ستاروں کو فلک کو ماہ کو مہر منور کو

گلا اُنکا تو لب اُنکے سدا تھے چومتی حضرت
نبی جب گود میں لیتے تھے شبیر و شبر کو

لٹا کر قبر میں اصغر کو مڑ کر شہ نے فرمایا
علی اکبر ذرا بہلائے رکھنا تم برادر کو

انھیں کیواسطے کل آیۂ تطہیر آیا تھا
وہی ہیں سر چھپانے کیلئے محتاج چادر کو

بروزِ حشر ہم سب حضرتِ عابد سے لی لینگے
وہ ایک بیڑی ہے کافی کشتی امت کے لنگر کو

جوانانِ بہشتی کے صفیں کیں درہم و برہم
نہ چھوڑا میمنہ کو میسرہ کو قلب لشکر کو

زیارت کو تڑپتا ہے نہایت ہند میں مولا
بس اب بلوائیے روضہ پہ اپنے جلد یاور کو

گلوئے خشک شہ پر گر گئی سہار آب آہن کی
کبھی ساحل ملا ہو گا نہ ایسا موج خنجر کو

جو شہ سے پوچھتا تھا باعث درد کمر کوئی
تو فرماتے تھے کھو بیٹھے برابر کے برادر کو

کلیجہ تھام لیتی تھیں تڑپ کر اشک غم پی کر
سکینہ جب پھوپی سے پوچھتی تھی روکے اصغر کو

## لسان العاقل وراء قلبه وقلب الجاهل وراء لسانه

یہی چاہیئے بشر کو جو زبان اپنی کھولے
کہ وہ سوچ لے سمجھ لے تو پھر اسکے بعد بولے

جو سمجھ خدا نے دی ہے تو زبان کر اسکی تابع
وہی عقلمند ہے بس کہ سمجھ سے کام جو لے

ہے زبان گو دہن میں ایسی دلسے ہے تعلق
وہی جاہل اور ناداں جو زباں پہ آئی کہہ دے
نہ کبھو زباں سے اُف بھی جو نہ سود مند دیکھے
کرے غیر جو شماتت یہی دوسری مصیبت
جسے ہو نہ ورد اصلاً تو پھر اُس سے کچھ کہو کیا
ہی زباں کی عقل رہبر تو زباں بلا سمجھکر
جو کلام دلنشیں ہو تو نہ کر تو اُس کو اخفا
تری عقل ہی کسوٹی تری عقل ہے ترازو

رہے یہ جو دل کی بات تو یہ ہو تو مجکو رو لے
کہ ہے گور اُس سے بہتر کہ چلے نہ پیٹ پڑ لے
رہے سوز غم میں جلتا کہ جگر میں ہول جھیلے
یہ ہے کون عقلمندی کہ خود اپنا راز کھولے
نہ کرے زباں سے شکوہ جو بھر آئے دل تو رو لے
کہ جو راستہ نہ جانے تو کسی کے ساتھ ہو لے
ملے تجھکو تخم شعر تو خوشی سے اُس کو بو لے
تجھے چاہیئے کہ کس لے تجھے چاہیئے کہ تولے

جو سخن کہ مثل گوہر ترے لب تک آگئے یا در
اُسے رشتۂ بیاں میں تجھے چاہیئے پرو لے

جو سخن ہو مثل گوہر تو ہر ایک ہوگا خواہاں
یہ وہ گوہر ثمیں ہیں کہ نہیں نظیر جن کی
جو کلام پر اثر ہو وہ ہے غیرت جواہر
وہ ہیں چند سنگریزے تو جگر کے ہیں یہ ٹکڑے
وہ ہیں کوہ کے جگر میں تو ہے قلب اُنکا مسکن

یہ جواہر ایسے ہونگے کہ زمانہ ہوگا حیراں
یہ وہ لعل بے بہا ہیں کہ ہیں لعل غلطاں
کہ مقابلے میں اُسکے نہیں اُنکا کوئی پرساں
نہیں اُنمیں ایسی خوبی جو نہیں لطف اُنمیں پنہاں
وہ زمیں کے نیچے پنہاں تو یہ آسماں پہ رخشاں

دُر و لعل کی یہ قیمت کہ نقطہ ہیں بہر قیمت
یہ کلام میں ہے قدرت کہ ہو فقیر سلطاں

جو کلام دلستاں ہے وہ بہار بے خزاں ہے
یہ صفت کہاں گلوں میں کہ وہ ہیں خزاں سے ترساں

ہے فنا کا رنگ اُن میں ہے بقا کا حسن اس میں
وہ ہیں معرض تلف میں یہ ہزار سال یکساں

وہ ہیں چند دن میں فانی یہ ہمیشہ جاودانی
نہ ہمیشہ کا ہے صدمہ نہ ہے آفت زمستاں

ہے سپید کوئی غم میں کوئی زرد ہے الم میں
کوئی سرخ طیش میں ہے کوئی خوف سے ہے لرزاں

ہے ثبات اس سے ظاہر وہ زوال کا ہے مورد
یہ بہار گلشن جاں وہ ہے آب رنگ بستاں

یہ زمانۂ سلف کا ہے اک آئینہ جو دیکھو
ہو منکشف اسی سے وہ جو راز سب تھے پنہاں

کوئی اس کا ہو مقابل نہ کہیں گے ہم تو یاور
ہے کلام میں ہر اک شے جو کھلی ہو چشم عرفاں

## تغیرات عالم

ہمیشہ کشت کو کس نے جہاں میں بارور دیکھا
کبھی کٹتے کبھی چھپتے ہوئے گہہ پر ثمر دیکھا

بہت ہیں ایسے جن کا دریوزہ گر در در دیکھا
بہت کم ہیں جنھیں باجاہ و حشمت عمر بھر دیکھا

مجھے عبرت ہوئی ہے جو اک دریوزہ گر دیکھا
کہ پہلے تھا کسی عالم میں اسکو تاجور دیکھا

کبھی گھٹتا کبھی بڑھتا یہ ہمنے عمر بھر دیکھا
ہلال و بدر کا سا فرق ہیں بیشتر دیکھا

کسی کو ہمنے دنیا میں اگر اہل نظر دیکھا
نہ اُس کو آنکھ بھر کر دیکھتے پھر سوئے زر دیکھا

نہ دیکھا ایک کو بھی ایک سی حالت پہ عالم میں
نہ دیکھا آب اُسمیں اور پایا داغ داغ اُنکو
طبیعت کو ہوئی نفرت انھیں پایا جو ہرجائی
ملی رفعت بھی گر تو چین سے کٹتی نہیں دیکھی
ہوائے کجکلاہی پھر رہی سر میں نہ شاہونکو
اُلٹ کر سب خواص زر اسی میں کر دیے پیدا
نسیم جاوداں پایا عذاب جاوداں سمجھے
بقا کو بھی رُخ کرتی نہ دیکھا ماشے دنیا
حقیقت میں وہ کشکول گدائی سے بھی تھا کمتر
بہت کمیاب ہیں جو بو گئے ہیں تخم نیکی کا
بھلائی کا بھلا پھل کسنے باغ دہر میں پایا
سموم دہر کی جھونکوں سے بچنا غیر ممکن ہے
تحفظ میں تمول کی ہے تخم زیر بار ایسا
ہوا محسوس انساں خیر کا ہر وقت طالب ہو
یہی پایا دو روزہ زندگانی کی تھی سرگذشت

طلسمات زمانہ کو بہت کچھ غور کر دیکھا
لگا کر دوربیں بھی رُخ شمس و قمر دیکھا
کبھی ہم نے پلٹ کر پھر نہ روئے سیم و زر دیکھا
فلک پر بھی ستارونکو پھرتا عمر بھر دیکھا
جہانیں ٹھوکریں کھاتا ہوا جب تلخ سر دیکھا
محبت کی نظر سے جب کسی نے سوئے زر دیکھا
نگاہ غور سے بھی جو سوئے خیر و شر دیکھا
مگر سیل فنا کا بھی اُسے کو رہگذر دیکھا
غرور کبر سے مملو جو بھی کوئی سر دیکھا
نہال زندگانی کو بدی سے بار ور دیکھا
جہانیں نخل احساں کو ہمیشہ بے ثمر دیکھا
ہمیشہ پھولتا پھلتا نہ بھی اک شجر دیکھا
خواص دولت دنیا کو مثل حرف جر دیکھا
تعمق کی نظر سے بھی جب لفظ بشر دیکھا
بہت کچھ شان دیکھی اور بہت کچھ کر و فر دیکھا

انیس خوش بیاں کا قول تیا ور لپہ کندہ ہے
عروج مہر بھی دیکھا تو ہمنے دوپہر دیکھا

# جذب عشق

ترجمہ از کلام لارڈ ٹینیسن صاحب سوم بیانا ک ڈن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اک جزیرہ گرد جسکے ہیں پہاڑونکی قطار
سطح سے پانی کی ہوتا ہی کسی جا ہمکنار

کچھ بڑی چھوٹی ہیں کچھ ٹیلونکی صورت آشکار
بحر کی آغوش میں یہ ہیں نمایاں مرغزار

تنگ نمر کا ہی جسکے گرد صاف آلماس ہیں
سبزہ رو یونکے لیے دلکش جواہر پاس ہیں

اک جزیرہ میں ہی آبادی نہایت خوشنما
باغ بھی کثرت سے ہیں سب باصفا دلکشا

چھوٹی چھوٹی گو مکاں ہیں پر بہت ہی دلربا
آب شیریں کی جہاں نہریں ہیں جاری جابجا

اس کا منظر بھی سہانا لوگ بھی خوش باش ہیں
پاس انکے غم نہیں آتا سدا بشاش ہیں

مندروں میں جا کی کرتی ہیں عبادت صبح شام
رات بھر آرام سے سوتی ہیں بیکھٹکے مدام

اور دن بھر کام سے اپنے انھیں رہتا ہی کام
صبح کو اٹھکر کیا کرتے ہیں گھر کا انتظام

انکو دنیا کی بکھیڑوں سے غرض کچھ بھی نہیں
بیٹھے بٹھلائے کی فکر ونکا مرض کچھ بھی نہیں

پیشہ ور کچھ ہیں تو کچھ بستی میں رہتے ہیں کسان
راست بازی پر وہ مائل راستی کو انکی شان

سادگی ہی طبع میں اور سادگی میں آن بان
کج روی کا نام کو انمیں نہیں ملتا نشان

قوت بازو پہ تکیہ اور خوشی کے خواستگار
فضل خالق پر بھروسہ اور اسی کی خواستگار

ہی سمندر کا کنارہ سیر کا انکے مقام
ہی عجب پر لطف کچھ اسکا سماں بھی لاکلام

یہ ٹہلتے وہاں چلی جاتی ہیں اکثر وقت شام
اسکی موجونکی وہ گھٹنے اور بڑھنے کا نظام

جب اٹھیں خوش رنگ صدہا سیپیاں بکھرا گئیں
کوڑیاں اپنے خزانہ سے کبھی پہونچا گئیں



ہی پہاڑونکی شگافوں میں کبھی انکا گذر
ہیں درخشندہ ستارے جس میں آجاتے نظر

زرد بالو سے انھیں بھر کر چلی آئیں ادھر
چاندنی راتوں میں یہ منظر ہے دونا لطف پر

اسکی زردی ایک جا پر صورت زر ہو گئی
دل کو جب دیکھا زمیں چاندی کا پتر ہو گئی

سیپیاں خوش رنگ و خوش اسلوب لاکر ڈالدیں
قعر دریا سے کنارہ پر اٹھا کر ڈالدیں

اپنے مصرف سے جو بچیں زائد تو آکر ڈالدیں
کھیلنے کو سامنے بچوں کے جا کر ڈالدیں

جھولیاں بھر بھر کے بچے اپنے گھر کو لائے ہیں
خوش ہیں وہ ایسے کہ گویا لعل و گوہر پائے ہیں

کھیلتے ہیں تین بچے اک طرف وہ ریگ پر
ہے اسی کا نام اینی لی حسین خوش سیر

ہفت سالہ اک پری پیکر بھی آتی ہے نظر
اس کا ثانی تو نہیں دنیا میں سچ پوچھو اگر

پیاری پیاری بھولی بھولی شکل شرمائی ہوئی
کیا بھلی لگتی ہے رخ پہ زلف خم کھائی ہوئی

بچپنے کی سادگی نے اک قیامت ڈھائی تھی
وہ رسیلی آنکھ نرگس جسکی خود شیدائی تھی

قد وہ بوٹا سا نمو ذرا جس میں پائی تھی
عکس عارض سے گلوں میں سرخ رنگت آئی تھی

ابروؤں کی دید کی خاطر ہلال آتا رہا
چودہویں کا چاند اسکے رخ سے شرماتا رہا

ساتھ اسکے ہیں جو دو لڑکے حسین و خوش سیر
نام ہے اک کا اناک اور اک قلب عالی گہر

ایک ہے ملاح کا اور ایک تاجر کا پسر
عمر نو دس سال کی آپس میں ہیں شیر و شکر

وہ حسینہ یہ طفل دونوں ایک جا کرتے بسر
کھیلتے تھے اور الفت سے سدا کرتے بسر

دونوں لڑکوں میں یہ ہوجاتی تھی اکثر قیل و قال
ہے دلہن چھوٹی سی میری اس کا تم رکھنا خیال
کہتا تھا ملاح کا لڑکا کہ یہ زہرہ جمال
دوسرا کہتا تھا میری ہے دلہن یہ نیک فال

دونوں لڑکے اسطرح اکثر جھگڑتے ہی رہے
فیصلہ ہوتا نہ تھا ہر چند لڑتے ہی رہے

تھا انک ان میں قوی تن اور قلب تھا دھان پان
وہ قوی ہیکل بھی تھا اور تھی شجاعت کی بھی شان
عمر میں کم تھا زیادہ تھی مگر کچھ آن بان
اس میں استقلال اور صبر و تحمل کی تھی آن

روز ہوتی تھی لڑائی فیصلہ ہوتا نہ تھا
لڑتے تھے وہ قطع لیکن سلسلہ ہوتا نہ تھا

کہتی تھی وہ تم نہ آپس میں لڑو میرے لیے
دوست صادق ہو تو تم دشمن نہ ہو میرے لیے
یہ جہالت ہے کہ یوں تم جان دو میرے لیے
دور کر دو رنج و غم آپس کا لو میرے لیے

میں دلہن دونوں کی ہوں دونوں کی میں دلدار ہوں
دلربا دونوں کی ہوں دونوں کی میں غمخوار ہوں

پاک الفت اور محبت میں کٹے جب چند سال
شہرۂ آفاق اپنی کا ہوا حسن و جمال
اور پہونچے رشد کو اپنے یہ تینوں نونہال
جال سے ہونے لگے عشاق کو دل پائمال

حسن کو اس کی جوانی نے دو بالا کر دیا

تلخ شیریں کو کیا لیلی کو کالا کر دیا

چاند سا چہرہ تھا جس نے بدر کو شرما دیا
مثل خورشید اور جوش حسن نے گرما دیا
نوک مژگاں نے دل عشاق کو برباد دیا
لطف نغمہ کا ملا جب منہ سے کچھ فرما دیا

چشم مسکیں کی نظارہ سے ہر اک سرشار تھا
سامنے جو آ گیا ناوک جگر کے پار تھا

تھا اشارہ ابروئے خمدار کا آؤ ادھر
ہے یہ محراب در امید اے اہل نظر
منتیں مانو مرادوں کے ملیں تم کو ثمر
آرزوئیں جس سے برآئیں یہ قد ہے وہ شجر

زندگی کا لطف اس کی دید سے ملتا رہے
غنچۂ امید اس کے وصل سے کھلتا رہے

یہ پری پیکر جو دیکھو غور سے ایک حور ہے
نام کو بینا نہیں لیکن سراپا نور ہے
یہ قد موزوں ہے اسکا یا کہ شمع طور ہے
موسی عمران کو غش آ جائے تو کیا دور ہے

پاس سے پریاں نہ جائیں اسکا سایہ چھوڑ کر
اس کا دم بھرنے لگیں زاہد بھی توبہ توڑ کر

اسکے خواہشمند تھے دنیا کے اکثر نامور
چاہتے تھے عقد کر لیں تا بعشرت ہو بسر
بچپنے سے تھا فدا اس پر اک خوش سیر
اور تھا اس ماہ وش کی بھی وہی مدنظر

غنچۂ اُمیدان دونوں کا آخر کھل گیا
اور ان دونوں کی شادی ہوگئی دل ملگیا

اس دلہن کیواسطے اُسنے خریدا اک مکاں
خانہ داریکا بھی ساماں کچھ مہیا تھا وہاں

عالمِ عشرت کا اِن چیزوں سے ملتا تھا نشاں
غم نہ تھا اُس مہروش کو تھی ہمیشہ شادماں

اپنے شوہر کی شکایت لب تک آتی ہی نہ تھی
غیر کی ثروت نظر میں کچھ سماتی ہی نہ تھی

کردیا اللہ نے اولاد سے بھی بہرہ ور
پہلے اک لڑکی ہوئی اور بعد اسکے ایک پسر

چاند کی ٹکڑی تھی یا دونوں بچے تھے لختِ جگر
پھر عطا اُنکو ہوا ایک تیسرا نورِ نظر

تیسرا بچہ نحیف و ناتواں و زار تھا
ماں فدائی جس کی تھی اور باپ بھی غمخوار تھا

بعد شادی کی کٹے اسطرح انپر سات سال
ہوگئی مفلس رہا کچھ بھی نہ انکے پاس مال

کردیا آخر زبوں انکا پریشانی نے حال
اپنی ناداری کا پھر بڑھنے لگا رنج و ملال

رنج و غم کھاتی تھی اپنی اسکو حیراں دیکھکر
دلدہی کرتی تھی شوہر کو پریشاں دیکھکر

اُسنے ٹھانی دلمیں کرنا چاہیئے مجھکو سفر
تاکہ اطمینان سے دنیا میں ہو جائے بسر

اک جہاز اُسنے بنایا کشتیاں سب بیچکر — اور تجارت کا بھی کچھ ساماں ہوا مد نظر

باندھ لی آخر کمر اُس نے جدائی کے لیے
ہوگیا تیار قسمت آزمائی کے لیے

فکر روزی دیکھیے کرتی ہی کس کس سی جُدا — گھر بھی چھوٹا اور وطن بھی اور ساری اقربا
دوست چھوڑے بچپنے سی جن کا ہر دم ساتھ تھا — چھٹ گئی لخت جگر اور ماہ طلعت دلرُبا

ایکدم کو جن کا ہٹ جانا گوارا ہی نہ تھا
خود تڑپتا چھوڑ جائے اور چارہ ہی نہ تھا

روح کو بالیدگی ہوتی تھی جن کو دیکھکر — چھُٹ گئی اور قلب کی تسکیں تھی اُنکو دیکھکر
دل کو دیگا اب تسلی آہ کِنکو دیکھکر — شامِ فرقت کا تصور ہوگا دن کو دیکھکر

چھوٹ کر پیاروں سے اپنے کیا بھلا چین آئیگا
عالم غربت میں اب کس طرح دل بہلائیگا

ہوگئی اپنی دمِ رخصت نہایت بیقرار — عارضِ تاباں پہ اشکوں کی بندھی تھی اک قطار
دوش پر شوہر کے سر تھا رنج و غم سے ہمکنار — چشمہائے نرگسی سے تھے رواں دو جوئبار

شکل راحت اب نظر ایکدم کو آتی ہی نہ تھی
دلپہ قابو وہ کسی صورت سی پاتی ہی نہ تھی

دیکھتی تھی اپنے بچوں کو وہ رو کر بار بار
کسطرح پالونگی انکو اے میرے پروردگار
دل میں کہتی تھی کہ ہوگا کون انکا غمگسار
کون ہمدردی کریگا کس کی ہونگی شرمسار
کیا کرونگی میں شریک حال کس کو پاؤنگی
کس طرف ان بیکسوں کو آہ لیکر جاؤنگی

یہ مرے معصوم بچے ہیں نہایت خردسال
پاس مجھ کمبخت کے زر ہے نہ دولت ہے نہ مال
باپ ماں کی ہیں ابھی محتاج میرے نونہال
کیوں نہ شوہر کی جدائی سے ہو میرا غیر حال
چاہیئے آمادہ ہو جاؤں فقیری کے لیے
کون اٹھے گا جہاں میں دستگیری کے لیے

اس کو شوہر کی جدائی ایک مصیبت ہوگئی
ایک سکتا سا ہوا پتھر کی صورت ہوگئی
مُردنی چہرے پہ چھائی غیر حالت ہوگئی
غم کی صورت بن گئی تصویر حیرت ہوگئی
اب یہ بچتی ہی نہیں سب کو گماں ہونے لگے
موت کے آثار چہرے سے عیاں ہونے لگے

بحر غم میں ڈوب کر شوہر رواں سے ہی جہاز
تھا سمندر میں الم کے اس طرف وہ پاکباز
ماہیِ بے آب کی صورت تپاں یہ سرفراز
اس طرف خشکی پہ مرگ و زیست میں راز و نیاز
پھنس گیا تھا اسطرف وہ ورطۂ افکار میں

ناؤ اس کی رہ گئی ہی ناخدا منجدھار میں

تھے غم و ہم کے تلاطم میں یہ دونوں مبتلا　　اور دریائے تفکر میں تھا دل ڈوبا ہوا
ورطۂ افکار پر انکا نہ کچھ قابو چلا　　آ گیا گرداب کی پھندی میں دونوں کا گلا
موت گو آئی نہیں صورت مگر دکھلا گئی
کشتیِ عمرِ رواں چکر میں آخر آ گئی

بادباں کھولے گئے اور اٹھ گیا لنگر ادھر　　اور گھنٹی بھی جدائی کی بجی وقتِ سحر
رہ گئی ساحل پہ دل کو تھام کر یہ حور گر　　دل ہوا تھا بوسی یا ہر جاں چلی تن چھوڑ کر
دم کا گھٹنا تھا قفس تھا قید کا آغاز تھا
طائرِ روحِ رواں بھی مائل پرواز تھا

ٹکٹکی باندھے سوئے دریا کھڑی تھی یہ وہاں　　ہے لبِ جو سروِ استادہ یہ ہوتا تھا گماں
یا سمندر سے قدِ آدم تھا اک شعلہ عیاں　　شمعِ بزمِ حسن تھی با اشکِ ریزاں دُر فشاں
اک پری یا چھوڑ کر نکلی تھی کوہستاں کو
حسن کی دیوی اتر آئی تھی یا استھان کو

پھر پا بوسی بڑھی آتی تھیں موجیں بار بار　　چومے لیتی ہیں قدم لہروں سے تھا یہ آشکار
ہر دمِ آبی اٹھے پوجا کی بس کرکے بچار　　شور تھا دریا کا ناقوسِ برہمن کی پکار

سیپیاں تو رونمائی کو گہر لانے لگیں
مچھلیاں درشن کو ابھریں اور قریب آنے لگیں

لعل لب کے سامنے مچھلی جو کوئی آ گئی
سرخ رنگت ہو گئی جوڑا شہانہ پا گئی

عکس عنابی لبوں کا پڑ گیا اترا گئی
نسل میں اُنکی سراسر سرخ رنگت چھا گئی

آب دریا کو اسی سے برتری ہونے لگی
فیض رُخ سے شاخ مرجاں بھی ہری ہونے لگی

آب کو اُسکے رُخ زیبا سے جنت مل گئی
سلک گوہر عکس دنداں کی بدولت مل گئی

تھا نمک جو حسن میں اُس سے ملاحت مل گئی
موتیوں کو آبداری و لطافت مل گئی

روئے روشن سے فلک پر مہر شرمانے لگا
عکس رُخ سے بدر پانی میں نظر آنے لگا

تھی لب ساحل کھڑی اس سمت یہ سرو جمال
سر بزانو فکر میں تھا غیرت حور پری تمثال

فرط غم سے اُسطرف شوہر تھا کشتی پر نڈھال
آہ لب پر چشم پُر نم قلب مضطر غیر حال

دل تھا مضطر دیکھتا جاتا تھا ساحل کیطرف
آنکھ ساحل کیطرف تھی اور نظر دل کیطرف

اسطرف یہ حور وش تھی ساکت و صامت کھڑی
بے خبر ہر شئے سے تھی اور آنکھ کشتی سے لڑی

یاس وحسرت کی تھی یورش اور مصیبت آپڑی
روح وتن کی جسطرح سے ہو جدائی کی گھڑی

جب جہاز اُس کو ستارہ سا نظر آنے لگا
صبح فرقت کا سماں رُخ اُسکو دکھلانے لگا

بادل رنجور بیٹی اپنے گھر کو سوگوار
اُنگلیاں دو طفل پکڑے گود میں اک شیرخوار

پہونچی اپنے کلبۂ احزاں میں باصد اضطرار
رنج میں روتی ہوئی تھی دل گرفتہ بیقرار

جسطرح ممکن ہوا آخر گذر کرنے لگی
عالم عسرت میں وہ اپنی بسر کرنے لگی

گود کا بچہ تھا پہلے ہی سے زار و ناتواں
طول کھینچا اُسکی بیماری نے اور گھبرائی ماں

جاں بحق تسلیم آخر ہو گیا وہ نیم جاں
رہ گئی اپنا کلیجہ تھام کر گریہ کناں

چرخ کجرفتار نے سینہ کو غم سے بھر دیا
داغ دل نے اس پریشانی کو دونا کر دیا

پاس اس کی ایکدن آیا فلپ عالی تبار
حال ہمدردی سے جب پوچھا ہوئی یہ اشکبار

بیقراری بڑھ گئی پایا جو اپنا غمگسار
تھی یہ گریہ در گلو اور رو رہی تھی زار زار

نطق پر قابو نہ تھا خاموش رہ سکتی نہ تھی
پڑ گیا تھا قفل مونہہ میں کچھ وہ کہہ سکتی نہ تھی

دی فلپ نے اسکو تسکین اور سمجھانے لگا
بے خبر اب تک ہا کیوں اس سے شرمانے لگا
حال بیان بلقیس سے رنج و غم کھانے لگا
ضبط مشکل تھا کلیجہ موںہہ کو جب آنے لگا

پی کے آنسو کھا کے غم اپنی کو سمجھاتا رہا
دونوں بچو نکو بٹھا کر پاس بہلاتا رہا

پھر کہا اپنی سے یوں اس نے بعجز و انکسار
آہ کب تک یوں رہو گی رنج و غم سے ہمکنار
گھر میری چل کر رہو میں ہوں تمھارا غمگسار
مورد افکار کیوں ہو خوش رہو لیل و نہار

دونوں بچو نکو میں سمجھونگا مری دلبند ہیں
آج سے میرے یہ دونوں دختر و فرزند ہیں

سنکے یہ اپنی کو غیرت سے پسینہ آگیا
سرخ رنگت ہو گئی چہرے پہ غصہ چھا گیا
اس تغیر سے فلپ بے انتہا گھبرا گیا
اپنی ہمدردی کو ظاہر کر کے وہ شرما گیا

اور کہا للہ دل میں دھیان کچھ لاؤ نہ تم
بدگمانی کی سبب سے رنج و غم کھاؤ نہ تم

دوست ہی میرا اک خوش نہاد و خوش سیر
وہ تمھارا شوہر عالی نسب والا گہر
آئیگا ایک روز آخر ختم کر کے یہہ سفر
اس سے لے لونگا جو ہوگا صرف میرا مال و زر

صرف تم جو کچھ کرو گی یہہ سمجھ لو قرض ہے

دستگیری دوست کی بچوں کی میرا فرض ہے

دونوں بچے لائق تعلیم ہیں ای خوش سیر　　اب یہی سن ہی سکھانا چاہئے علم و ہنر
گر ہوی غفلت تو پچھتانا پڑیگا عمر بھر　　فکر انکی چاہیے ہی اب ہمیں شام و سحر

لائق تحسیں نام انکا ہو یہی مقصود ہے
انکی خدمت کے لیے نا چیز تو موجود ہے

نامناسب ہی اگر جانا ہو تم اپنے گھر　　ہاں مگر بچے یہ دونوں ہیں مری لخت جگر
انکو اپنی پاس میں رکھوں اجازت دو اگر　　یہ کسی صورت سی لائق ہوں یہی ہی مد نظر

سر جھکا کر شرم سی اس نے کہا مختار ہو
اب یقیں آیا کہ تم بیشک میرے غمخوار ہو

لے گیا بچوں کو ساتھ اپنے فلپ عالی تبار　　ہو گیا ان بیکسوں کا جان و دل سی غمگسار
ان کو بے دیکھی اسے آتا نہ تھا اک دم قرار　　فکر میں تعلیم کی ان کے رہا لیل و نہار

اسکی غافل ایک لحظہ بھی یہ رہ سکتا نہ تھا
اسکے بچے وہ نہیں یہہ کوئی کہہ سکتا نہ تھا

اسکی شفقت دیکھکر سمجھے یہہ دونوں خورد سال　　ہے وہی انکا پدر اور ہیں یہہ اسکے نونہال
باپ ہی کہکر پکارا کرتے تھے یہہ اس سی مقال　　باپ بھی وہ جسکو بچوں سی محبت ہو کمال

چھوڑ کر تنہا کبھی اُس کو نہیں جاتی تھے وہ
کوئی دم کو پاس اپنی ماں کی ہو آتے تھے وہ

گھر کے دھندے سے فراغت پا کے اپنی بیقرار — آتی تھی دریا پہ یوں جیسے کوئی امیدوار
دل فگار و دل گرفتہ اشک ریز و اشکبار — بیٹھ کر ساحل پہ وہ رہتی تھی محوِ انتظار

دوربیں آنکھ ہی ہوئی شوہر کی بھی ہمراہ تھی
دل میں یاد آنکھوں میں اشکِ غم لبوں پر آہ تھی

دیکھتی جاتی تھی دریا کی طرف وہ مہ جبیں — تا نظر آجائے کشتی اسکی شوہر کی کہیں
پھر پلٹ آتی تھی گھر پر ہو کے یوں وہ حزیں — آنکھ میں آنسو لبوں پر آہ دل اندوہگیں

کلبۂ احزاں میں اپنے آکے چپ رہتی تھی وہ
یاس اور اُمید کی روز آفتیں سہتی تھی وہ

دونوں بچوں نے یہ آکر ایکدن اُس سے کہا — سیرِ جنگل کی کرینگے آپ بھی چلئے ذرا
سہ پہر کا وقت ہے صحرا ہے اور ٹھنڈی ہوا — وہ اُٹھی چلنے کو اتنے میں غلب بھی آگیا

ساتھ اپنے اُس کو بھی اصرار کرکے لیچلے
کام تھے ہر چند پر ناچار کرکے لیچلے

کھیلنے میں ہو گئے مشغول دونوں [illegible] — اور اپنی غلب کرتی تھے انکی دیکھ بھال

اپنے بچپن کا انھیں بھی یک بیک آیا خیال
پہلے اپنی ذکیا ساتھی سے اپنے یوں سوال

ہم بھی یوں ہی کھیلتے تھے یاد ہے کیا دن تھے وہ
کیسی بیفکری تھی حاصل کیوں قلب کیا سن تھے وہ

کھیلتے تھے ساتھ ہم تم اور انا آٹھوں پہر
ایک جا رہتے تھے ہم تینوں سدا شام و سحر

اس پہ کیا گذری خدا ہی کو ہے بس اسکی خبر
کسطرح وہ کر رہا ہوگا خدا جانے بسر

بھول جاوے وہ نہیں یاد رہیہ آسکتا نہیں
خود بھی آسکتا نہیں ہم کو بلا سکتا نہیں

سن کے یہ اس سے قلب نے تب کہا اے نیک ذات
تم برا مانو نہ گر تو میں کہونگا ایک بات

اس سے ملنے کی نہیں امید کچھ اے خوش صفات
اس سے خالی ہو چکا ہے یہ جہان بے ثبات

دس برس گزرے نہیں آیا نظر اس کا جہاز
اب کہاں وہ اس جہان میں اور کدھر اس کا جہاز

تم یقیں جانو کہ ڈوبا وہ وگرنہ میری جاں
ساتھ والوں میں پلٹ کر کوئی تو آتا یہاں

میں نے چاہا لاکھ ملجائے کہیں اسکا نشاں
پر نہ کچھ اس کا پتہ ہے اور نہ ملنے کا گماں

زندگی برباد کیوں کرتی ہو اس کے واسطے
جو نہ دنیا میں ہو کیوں مرتی ہو اس کے واسطے

غرقِ دریائے تفکر ہو کے بولی وہ حسین
لوگ امیدیں دلاتے تھے کہ تسکین ہو کہیں

میں تو ناواقف تھی اب تک اس سے تم جانو یقیں
میرا جینا تھا اسی امید پر اے ہمنشیں

زندگی دوبھر ہے اب تو ہائے خدا آجائے موت
زندگی ہو جائے مجھ کم بخت کی گر آئے موت

کسطرح تنہائی میں ہوگی خداوندا بسر
مضطرب ہو کر غلیب نے رکھدیا قدموں پہ سر

کون ہمدردی کریگا آہ میری عمر بھر
اے میری پیاری ہراساں ہوتی ہے کیوں اسقدر

شکر خالق کا کہ مال و دولت و زر پاس ہے
مجھکو اپنی جان سے تم سب کا بڑھکر پاس ہے

دولت و فرزند دختر بھی خدائی کی عطا
جانتے ہیں مجھکو اپنا ہی پدر یہ مہ لقا

دونوں ہیں بچے تمہارے میرے بھی اے دلربا
باپ کہتے ہیں مجھے اور میں بھی ان پر ہوں فدا

ہر طرح امداد کرنے کے لئے تیار ہوں
تم نہیں منظور کرتیں اس لیے ناچار ہوں

خوف تمکو بھی ہے اور مجھکو بھی اسکا ہی خیال
پر تمہارے ہاتھ میں تدبیر ہے اے خوش جمال

بدگمانی دوسروں کو ہو تو ہے مشکل کمال
وعدہ طفلی کرو پورا نہیں کچھ بھی محال

تم دلہن بنجاؤ میری تم پہ میں قربان ہوں

مبتلای عشق بچپن ہی سے میں اےجان ہوں

میں نے شادی کی نہ اس اُمید پر ای مہ لقا ٭ تو میری ہو کر رہیگی ایک دن ای دلربا

میرے دعوی کا ثبوت ای ناز شاہد ہی خدا ٭ تیری ہی اُلفت میں گذری رات دن صبح و مسا

کہہ نہیں سکتا محبت کیسی میرے دل میں ہے
ہاں یہہ کہہ سکتا ہوں اب خنجر کفِ قاتل میں ہے

نازنیں کے ہاتھ دونوں ہاتھ میں آنکھوں میں آب ٭ تک رہا تھا اُسکے چہرے کو بحالِ اضطراب

تھا کبھی یہہ خوف کیا دیتی ہے وہ اُسکا جواب ٭ اور اُچھلتا تھا کبھی ہاتھوں دلِ خانہ خراب

لب تک اپنی حرفِ مطلب یوں کبھی لایا نہ تھا
زندگی بھر ایسا موقع ہاتھ ہی آیا نہ تھا

سر نگوں ہو کر کہا اُس نے کہ ای عالیگہر ٭ منتظر اُسکی رہونگی اور بھی میں سال بھر

سال بھر! بولا فلک پہ کچھہ ہو کہی ای خوش سیر ٭ سنکے یہہ پھر اُس نے کھینچی ایک آہ پُر اثر

اور کہا میں بندۂ احساں تمھاری ہوں ضرور
اور مناسب ہی تمھاری بات بھی مانوں ضرور

رحمتِ حق کے فرشتے آپ ہیں میرے لیے ٭ میں نہ بھولونگی جو احساں آپنے مجھہ پر کیے

میرے بچے آپ کی لُطفِ عنایت سے جیے ٭ اس سے واقف ہوں جو رتبے آپکو حق نے دیے

حق تعالیٰ دے جزائے خیر اس کی آپ کو
واہ ری شفقت کہ بچے بھول جائیں باپ کو

پر ذرا سمجھو تو اپنے دل میں تم اے مہرباں
دوسرا دل بھی میری پہلو میں کیا ہوگا نہاں
ایک دل تھا دے چکی یک شخص کو یہ نیم جاں
ہاں مری اُلفت کا تم کرتی ہو شاید امتحاں

بھول جاؤں میں اُسے یہ دلنشیں ہوگا تمہیں
میری اُلفت کا بھلا کیونکر یقیں ہوگا تمہیں

آب دیدہ ہو کے تب بولا قلپ عالی تبار
ایک جگ ہو گیا آیا وہ نہ پلٹا اے نگار
جیتے جی چھوڑوں اُسے منشا نہیں یہ نہار
تم بھلا کب تک کروگی اور اُس کا انتظار

قید زلفوں میں تری میرا دلِ رنجور ہے
اور بھی اک سال دیکھو راہ گر منظور ہے

عمر گذری ہے تری اُمید میں اے مہ لقا
دے چکا ہوں دل تجھے بچپن سے میں اے دلربا
ہو گیا مایوس تو بچنا نہیں ممکن مرا
مان لے اُس کو کہ میں ہوں قیدی الفت ترا

غم سے چھٹکارہ نہیں گر تو نہ پہنچے داد کو
کاٹ لونگا اور بھی اک سال کی میعاد کو

یک بہ یک پھر چونک کر یوں ماہ پیکر نے کہا
شام ہوتی ہے چلو گھر وقت ہے اب جھٹ پٹا

سال بھر میں غور کر لو تم تمھارا مدعا | دونوں کچھو کو بلایا آئے دونوں مہ لقا

چھوڑ کر اپنی کو اُس کے گھر فلک رخصت ہوا
ساتھ بچوں کو لیا اور محو کیفیت ہوا

جب کہ موسم پک گیا موسم فلک آیا وہاں | اور دلایا یاد اُس کو عہد تھا جو درمیاں
ہو گیا اک سال جب پوچھا فلک نے لا کہاں | فصل پک کٹ جائے تو کچھ شک نہیں اے جانِ جاں

کر دیا آسان اس مشکل کو تیری چاہ نے
اک مہینہ بعد پھر آنا کہا اُس ماہ نے

چھ مہینے اور ٹالے اس طرح اُس حور نے | کچھ خبر آ کر نہ دی اُس کو قریب و دور نے
ہو گئی پاس اور کہا دل سے یہ اُس مہجور نے | سختیاں میرے لئے جھیلیں فلک مجبور نے

عہد کا ایفا بھی ہو کچھ تو مروت چاہیے
بچپنے سے ہی وہ شیدا پاسِ اُلفت چاہیے

لیکے جمیل ہاتھ میں اک شب بصد رنج و محن | اور بصد الحاح و زاری یوں کہا ای ذوالمنن
عالم اسرار ہی تو سہل کر دے یہ کٹھن | ہے کہاں شوہر مرا زندہ ہے یا زیرِ کفن

اپنی بستر پر دعا یہ کرتے کرتے سو گئی
سو گئی یا فکر کے وادی میں جا کر کھو گئی

خواب میں شوہر بہشتی پاس آیا نظر — گرد میداں دلکشا اور بیچ میں وہ خوش بسر
کار ہائے حسن داؤدی میں وہ زیب شجر — محو اپنی دھن میں افکار جہاں سے بےخبر

آنکھ جب اسکی کھلی صبح شب دیجور تھی
فکر سے خالی تھا دل غم کی گھٹا کافور تھی

ہوگیا اسکو یقیں جنت میں ہے وہ شاد باں — کیوں نہ اپنے عہد کو پورا کرو دل میں خستہ حال
یہ سخن لب پر تھا جو آیا فلپ بھی ناگہاں — سن لیا اس نے کہا بیشک ابھی اے مہرباں

دن مبارک آج کا ہے آج ہی یہ کام ہو
محفل عشرت کا جلسہ صبح سے تا شام ہو

ہوگئی شادی اسیدن بیاہ کی نوبت بجی — اور دلہن کیطرح سے کوٹھی فلپ کی تھی سجی
مال و زر اس نے دیا سائل ہوا جو ملتجی — رابت بازو کی طبیعت میں نہیں کچھ بھی کجی

صادق الاقرار تھی جو کچھ کہا اس نے کیا
حق وفاداری سے دونوں کا ادا اس نے کیا

عیش عشرت سے بسر کرنے لگی وہ مہ جبین — سال ہی بھر میں دیا فرزند حق نے اک حسیں
دل کبھی اسکے بچھڑنے کس کو آتا تھا یقیں — دل ہی دل میں پر رہا کرتی تھی وہ اندوہگیں

خود وہ حیران تھی کلیجہ یوں مسلتا تھا کوئی

چٹکیوں سے بس دلِ نازک کو ملتا تھا کوئی

جا کر تنہائی میں روتی تھی اکثر زار زار — ٹالتی تھی گو مگر آتا نہ تھا دل کو قرار

اُس کا غم مخفی رہے یہ چاہتی تھی برملا — اپنی حالت کی فقط وہ آپ ہی تھی آشنا

دوسروں کو وہ شریک رنج و غم کرتی نہ تھی

دل پھنکا کرتا تھا آہِ سرد بھی بھرتی نہ تھی

یاد آیا بعد مدت کے اُسے اک دل حزیں — اُس پہ کیا گذری ذرا دیکھو تو چلکر ہمنشیں

کامیابی سے سفر کرتا رہا وہ بالیقیں — وہ ہے اور بے آف بسکی کا تموج خشمگیں

ڈوب کر آفت کی موجوں سے نکلتا تھا جہاز

کروٹیں لیتا ہوا دریا میں چلتا تھا جہاز

ہو گئی طے کامیابی سے وہ راہِ پُر خطر — وہ تلاطم اور وہ طوفان وہ موجیں وہ بھنور

موت کا وہ خوف ہر دم غرق ہو جانیکا ڈر — جان میں جان آگئی لنگر ہوا ایک شہر پر

اُس نے کچھ بیع و شری میں سیم و زر پیدا کیا

مال پھر ہر قسم کا بہرِ سفر پیدا کیا

زوجہ و اطفال کا بھی تھا اُسے دلسے خیال — اُنکی خاطر بھی لیا ہر طرح کا پھر اُس نے مال

پھر جہاز آگے بڑھا خوش بہت وہ نیک فال — جا بجا پھرتا جزیروں میں چلا وہ خوش مآل

اُدن کو اکثر پڑ ندو بحری تجارت اُس نے کی
لینے دینے میں بہت پیدا مہارت اُس نے کی

موسم گرما میں دریا کا سفر کرتا رہا -
مال کچھ دیتا رہا اور کچھ نیا بھرتا رہا
خوف سے طوفان کی دل میں سدا ڈرتا رہا
وہ امید و بیم میں جیتا رہا مرتا رہا

گھر کے جانب سرح گیا تھا پھنس گیا طوفان میں
ہوگئی دولت وہ دریا برد سب ایک آن میں

ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا آخر کو وہ سارا جہاز
ساتھ دو شخصوں کے ایک تختہ پہ تھا بچ گیا [illegible]
رات بھر بہتا رہا دل سوز و غم سے تھا گداز
صبح تک ملی کی اسی صورت سے اک راہ فراز

ایک جزیرہ سے لگا تختہ تو کچھ تسکین ہوئی
کچھ امید زیست سے پھر خاطر غمگین ہوئی

وہ جزیرہ تھا تو پُر دولت مگر سنسان تھا
اور سمندر کا سا سنّاٹا وہاں ہر آن تھا
لاکھ ڈھونڈا نام کو بھی تو نہ اک انسان تھا
آب شیریں کی تھی نہر حق یہ احسان تھا

خوان نعمت سے زیادہ پُر ثمر اشجار تھے
آبیاری کیلئے ہر سو رواں انہار تھے

تاڑ کی ٹہنیوں سے تینوں نے بنائی جھونپڑی
سر چھپا لیتے تھے جب دم دھوپ پڑتی تھی کڑی

پیٹ بھرنے کو تھے پھل یا کبھی بوٹی جڑی
دونوں ساتھی چل بسے جب تو ہوئی آفت بڑی

رہ گیا وہ بے وطن در یادِ یارانِ وطن
پھرتی تھی آنکھوں میں اسکی رات دن شانِ وطن

مختلف الوان کے وہاں اڑتی پھرتی تھیں پرند
ہو کا عالم تھا درندے بھی وہاں تھے پُر گزند
مختلف اشکال کے ہر سمت پھرتی تھیں چرند
اور انہیں میں کاٹتا تھا رات دن وہ ہوشمند

دن مہینہ سال گرمی اور جاڑا کٹ گیا
تھا قوی ہیکل مگر تھوڑے دنوں میں لٹ گیا

وہ لبِ ساحل سدا تھا رنج و غم سے ہمکنار
شاید آ نکلے جہاز اس سمت دل کو ہو قرار
بختِ خفتہ جاگ اٹھے شاید یہی تھا انتظار
بے بسی کی موت سے بچ جائے اور ہووے سوار

شومیِ تقدیر سے ہرچند اس کو یاس تھی
پھر بھی کچھ امید تھی امید سے کچھ آس تھی

اک کنارے پر یہ تھا اور ایک پر وہ سیمبر
دونوں جانب چشمِ عبرت سے وہ کرتا تھا نظر
تھا جو مابین ان جزائر کے سمندر پُر خطر
اک نگہ عاشق پہ تھی اور اک نگہ معشوق پر

منتظر یہ بھی تھا اور وہ بھی جہاز آنے کی تھی
گو کہ یہ تدبیر ساری دل کے بہلانے کی تھی

اس طرح پر جب گزرتا ہی گیا ہر ایکسال ۔۔۔ ہو گیا وحشی صفت آخر ناک خوش خصال
لب پہ تھی آہ و فغاں دل میں غم اہل و عیال ۔۔۔ رنج و غم کی شدتیں کرتی تھیں اُسکو پائمال

دیدۂ تر خشک تھے اتنا رولایا تھا اُسے
شغل بیکاری نی دیوانہ بنایا تھا اُسے

سبز پتے کھاتی کھاتی سبز رنگت ہو گئی ۔۔۔ آدمیت سی گیا گزرا یہہ صورت ہو گئی
ستر پوشی کو نہ کپڑا تھا یہہ حالت ہو گئی ۔۔۔ وحشیوں میں رہتے رہتے اُسکو وحشت ہو گئی

یاد جب اہل وطن کی یاد وطن کی آ گئی
خواب غفلت سی ذرا آکر اُسے چونکا گئی

بعد بارہ سال کی ایکدن بصد عجز و نیاز ۔۔۔ گڑگڑا کر وہ دعا کرنے لگا بعد نماز
ہو گئی مقبول وہ دیکھو تو شان چارہ ساز ۔۔۔ آب شیریں کی تفحص میں ہاں تھا اک جہاز

دور بیں کپتان کی امید بر لانے لگی
جبکہ چوٹی ان پہاڑوں کی نظر آنے لگی

دوربیں سی اُس نی دیکھا گر رہی ہی آبشار ۔۔۔ صاف اور شفاف موتی سا وہ آب خوشگوار
دامن کہسار میں سر سبز جس سی مرغزار ۔۔۔ عندلیبوں کے لیے گلہائی رنگیں بیشمار

خوش ہوا یہہ دیکھکر کپتان پلٹا یا جہاز

چاہ میں پانی کی فوراً اسطرف لایا جہاز

بیٹھکر کشتی میں اترا ایک خلاصی وہاں — تاکہ بھر لے اپنی مشکیزہ میں وہ آبِ رواں
جبکہ ساحل سے جزیرہ میں چلا وہ ناگہاں — آگیا اُس کو نظر وہ نیم وحشی نیم جاں

لمبی داڑھی بال سر کے تا کمر آئے ہوئے
رنگ بھورا زرد ناخن ہونٹ مرجھائے ہوئے

سر سے پا تک ایک کپڑا بھی نہیں کیسا لباس — دیکھکر اُس کو ڈرا وہ اور ہوا بیحد ہراس
شکل سے اُسکی نہ سمجھا آدمی وہ بے حواس — اور جو سمجھا بھی تو بن مانس کیا اُسکو قیاس

لیکن اُس نے اُسکو باتیں کرکے حیراں کر دیا
اور اُمیدِ مخلصی نے دلکو شاداں کر دیا

وہ برہنہ تھا تو خلاصی سے شرمایا کیا — ستر پوشی کیلئے پھر اُسنے کچھ کپڑا دیا
شکرِ خالق کا کیا اور تھنکس کہکر لے لیا — پھر بھرا مشکوں میں پانی اور دونوں نے پیا

آبِ شیریں لیکے پہونچے سب کو حیرت ہوگئی
اک تماشہ اُن سبھوں کو اُس کی صورت ہوگئی

رحم کھاکر سب نے اُسکے حال پر جب کی نظر — ابتدا سے اُسنے حال اپنا کہا المختصر
سب نے محتاج سے بھی کر دیا پھر بہرہ ور — بےکرایہ ساتھ ان سب کے لگا کرنے سفر

ہر کہ و مہ نے بہر صورت بہت امداد کی
اپنے امکاں بھر ہر اک نے خاطر ناشاد کی

تھا جو دریا میں سکوں اور کچھ ہوا میں اعتدال
یہہ مسافر ہر گھڑی تھا غرق دریائے خیال
تھا سلامت گو جہاز اور بے خطر تھی اسکی چال
ہو گیا اسکو وطن کی دھن میں وہ بستہ وبال

راتدن بچونکی اُس کے سامنے تصویر تھی
دل کے آئینہ میں اینی کی سدا تصویر تھی

کہتا تھا بچے بڑے ہو کر ہوئے ہونگے جواں
میری اینی تو نہ بھولی ہوگی مجھکو بدگماں
اک قرن گذرا نہ ہوگا یاد بھی یہہ ہم جہاں
روز و شب فرقت میں کرتی ہوگی وہ آہ و فغاں

بدگمانی اسکی جانب ہو تو یہہ بیکار ہے
زندگی کا پر مری اسکو یقیں دشوار ہے

گاہ کہتا تھا کہ زندہ بھی وہ ہونگے ای خدا
کسطرح جینا ہی ممکن کچھ سہارا ہی نہ تھا
پاس دولت تھی نہ ثروت کیا ہوا ہوگا بھلا
دستگیری کون کرتا انکی اور لطف و عطا

کون ہو ہمدرد ناداری کا گر آزار ہو
کون اسکا چارہ گر ہو جو سدا بیمار ہو

چل بسے ہونگے جہاں سے میرے سب اہل و عیال
اب کہاں میں اور کہاں وہ خام ہے سارا خیال

ایک تو تھا شیر خوار اور دوسری تھی خورد سال
پرورش کرتی بھلا کسطرح اپنی خستہ حال

کوئی بھی جسکا خبر گیر و معاون ہی نہیں
آجتک زندہ رہی ہوں وہ یہہ ممکن ہی نہیں

پھر یہہ کہتا تھا دعا کرتی ہوں گر اہل وطن
اور آنرو قتہ بھی پہونچا تا رہا ہو زود امن
کیا عجب زندہ ہوں وہ لب بستہ ہو انکا چمن
اس اُمید و بیم میں رہتا تھا پھر مشغول زن

ساتھیو تھی کچھ تسلی کارگر ہوتی نہ تھی
جمع ہوتی گرد پر اُسکو خبر ہوتی نہ تھی

ساحل انگلینڈ پر پہونچا وہ آخر کو جہاز
صبح کا تارہ عیاں تھا اور تھا وقت نماز
اسکی ہمدردی ہوئی وہاں بھی بحکم کارساز
لیکے معتد بہ رقم رخصت ہوا وہ پاکباز

جس وطن سے ہو چکی تھی یاس اُسکو پا گیا
منزل مقصود پر اپنی وہ آخر آ گیا

ساتھیو تسمت لگے پھر راہی ہوا وہ نیم جاں
ڈھونڈتا تھا اک مکاں کسکا مکاں اپنا مکاں
آکے دیکھا اُس محلہ میں عجب اُس نے سماں
گھر جہاں تھا ڈھیر مٹی کا نظر آیا وہاں

ہو گئی تھی شام جا بیٹھا وہ اُس انبار پر
پھٹ پڑا تھا آسماں اُس بیکس و ناچار پر

یہ وہی جا تھی جہاں گزری تو اسکو سات سال
وا پہلے کو دیتے تھے حق نے بچے خوش جمال
غم جدائی کا نہ تھا ہر وقت ہنستا تھا نہال
کٹتی تھی پر لطف اسکی زندگی خوش تھا کمال

بچے پالے کھیلتے رہتے تھے گھر آباد تھا
سب پہلو میں بی بی تھی ہمیشہ شاد تھا

یہ وہی جا ہے کہ سناٹا ہے اور سنسان ہے
اب نہ بی بی ہے نہ بچے ہیں بہت حیران ہے
تھی نہ آبادی کبھی اسطرح سے ویران ہے
رنج و غم کا سامنا اور ایک اسکی جان ہے

ایک چشمہ تھا وہیں ایک دوست رہتا تھا جہاں
دل میں سوچا جا کے پوچھوں تو کہ اب وہ ہے کہاں

وہاں گیا پوچھا ہوا معلوم وہ تو چل بسا
وہ بھی اسکو جانتی تھی یہ بھی اسکو جانتا
مریم اسکی زوجہ تھی موجود اسی سے یہ ملا
اسکی حالت دیکھکر اسنے نہ پہچانا ذرا

بال تھے اسکے سپید اور خم کمر میں آ گیا
ہو گیا تھا زرد چہرہ غم سے تھا گھلا گیا

مصلحت سے اسنے بھی اس سے نہ کچھ مطلق کہا
باتوں باتوں میں ہوا دریافت سب اور غم سہا
اجنبی کیطرح سے دو تین دن مہماں رہا
اسکے گھر کا حال وہ کہنے لگی آنسو بہا

اسکے بچوں پر غلب کی دلنوازی بھی کہی

اور اپنی کی سب اُسنے پاکبازی بھی کہی

اپنے شوہر کیلئے ہونا وہ اُس کا بیقرار
اُسکا وہ برسوں تڑپنا اور اُسکا انتظار

وہ غم فرقت میں رہنا خستہ حال و سوگوار
چھوٹی بچے کا وہ مرنا اور رونا زار زار

عقد کا پیغام دینا وہ فلپ کا کہدیا
جسکے سی شادی کا پھر دونو نکے ہونا کہدیا

سنکے یہ ساری کہانی ہو گیا مبہوت سا
سلب قوت ہو گئی پیغام آیا موت کا

دلمیں آیا دیکھ لوں میں اک نظر چلکر ذرا
راز سربستہ رکھونگا اپنا سارا ماجرا

ٹھان کر یہ وہ فلپ کے گھر روانہ ہو گیا
پہلے کیا ساماں تھا اب کیا زمانہ ہو گیا

متصل تھا اک درخت اُسپر چڑھا یہ خستہ جاں
بیٹھا پوشیدہ وہاں پتوں پہ ستایا نہاں

اسکی اینی ہو چکی تھی اور ایک بچی کی ماں
گود میں اُسکو لئے کرسی پہ تھی جلوہ کناں

دیکھا بچی کو کیا پیار اُس بُت مغرور نے
پیار کرکے دیدیا اک زیں کو اُس حور نے

اپنے بچوں پر بھی ناگہ پڑ گئی اُس کی نظر
اُسکی دختر ہاں کی صورت تھی بعینہ سربسر

یاد آیا بس شباب اینی کا اسکو دیکھکر
تھی وہ ایک تصویر اینی کی جوانی کی مگر

دیکھا پھر فرزند کو خوش رو ہے خوش تقریر ہے
لوگ کہتے تھے اناک آرڈلن کی یہ تصویر ہے

آیا اتنے میں فلپ بیٹھا وہ اینی کے قریں
گرمجوشی سے دبایا اُس نے دست نازنیں

پیار اور اخلاص کی کرتی تھی باتیں مہ جبیں
باغ میں ٹہلا کیے پھر اٹھ کے دونوں ہمنشیں

دیکھکر یہ رنگ بس غیرت سے وہ کٹنے لگا
آگیا موہنہ کو کلیجہ غم سے دل پھٹنے لگا

حزن و غم سے پھر کہا اُسنے کہ اے میری خدا
اُس جزیرہ ہی میں مرجاتا اگر تو خوب تھا

کیوں یہاں آیا میں ذی تجھ سے کی تھی التجا
اس غم و رنج و الم میں خود ہوا میں مبتلا

تھا وہاں مجھکو بہت کم اپنی حالت کا الم
انکی تنہائی کا غم تھا انکی فرقت کا الم

اب وہیں پہونچا دے مجھکو جلد میرے کبریا
زندگی کا لطف اس دنیا میں کیا مجھکو رہا

موت گویا بھیجدے یہ سب سے بہتر ہے دوا
پاس اپنے ہی بلا لے جلد مجھکو اے خدا

یک بہ یک وہ خوش ہوا گویا کہ اچھا ہوگیا
تین دن زندہ رہیگا دل کو القا ہوگیا

پھر وہ مریم پاس آیا اور کہا اے مہرباں
راز سربستہ میں اک وعدہ پہ کرتا ہوں عیاں

میری بھتیجی نہ کرنا تم کسی سے کچھ بیاں
شوق سے کہنا ہو دنیا میں جب نہ ہم یہاں

الغرض جب کی تو اس سے عہد و پیماں ہوگیا
کہدیا پھر حال ظاہر پر انتقال ہوگیا

اس نے حیرت سے کہا مجھکو نہیں آتا یقیں
وہ ضعیف العمر تم سا ہو سکے ممکن نہیں
کسطرح باور کروں تم ہو اناکیل حزیں
بال سب سر کے سپید اور خم کمر میں بھی نہیں

وہ قوی ہیکل ضعیف و ناتواں ہرگز نہ تھا
اسطرح بڈھا ہو وہ ایسا جواں ہرگز نہ تھا

رو کے وہ بولا کیا اس کا نہ کچھ تم نے خیال
میں وہی ہوں آہ ای مریم برب ذی الجلال
کیا مصیبت مجھ پہ گذری یوں ہوا یہہ میرا حال
کچھ ضروری بات کہنی ہے سنو جی ہے بدحال

رو کے بولی پاس بچوں کے تمھارے جاویں
تم اجازت دو ابھی جاکر انھیں لے آویں

یاد رکھو تم قسم کو آہ اے مریم یہہ کہا
ایک لٹ بالوں کی سینہ سے نکالی اور کہا
بعد مرجانے کے میرے گر کہو تو ہے بجا
تم دکھانا اسکو اپنی کو یہہ کہنا اک ذرا

ہر مصیبت میں تمھاری یہہ نشانی ساتھ تھی
آفتیں تھیں جان پر لیکن یہہ جانکی ساتھ تھی

یہ نشانی دیکھکر ہو جائیگا سب پر عیاں — میری الفت ہی رہی ور رہوں ہی میں نیم جاں
اسکو دنیا بھر مری بیٹی کو تم اے مہرباں — سب کو بہتر ہے زمانہ میں محبت کا نشاں

میری بیٹی قبر میں رکھ دیگی اپنے ہاتھ سے
حشر تک پھر یہہ جُدا ہوگی نہ میری ساتھ سے

تیسری شب مر گیا آخر اناکِ دل حزیں — جا کے مریم نے کیا اعلان اسکا ہر کہیں
جب سُنا سب نے یہہ قصہ دلخراش و دلنشیں — لاش پر آئے جگر تھامے ہوے اندوہگیں

ختم کر یا در کہانی خانماں برباد کی
دھوم سے میّت اُٹھی اس عاشقِ ناشاد کی

## قرض

قرض بھی دنیا میں ہے یک بد بلا — کون کہتا ہے بھلا اُس کو بھلا
اُس کا چسکا پڑ گیا جس شخص کو — اس بُرائی کو وہ کیا سمجھا بھلا
قرض لینے کی جو عادت پڑ گیی — اپنے ہاتھوں سے پھنسایا خود گلا
کچھ نہ آیا ہاتھ جز شرمندگی — گو کفِ افسوس پھر برسوں ملا
لے لیا جو کچھ ملا بے دغدغہ — دیدیا سودی تمسک بر ملا
بند کر لی آنکھ لیتے ہی گئے — کوئی سا ہو مل گیا جب منچلا

مال موروثی کی کچھ سمجھے نہ قدر — قدر کیا ہو جب کہ بے محنت ملا

ہنڈیاں لکھ لکھ کے قرضہ لے لیا — پھر تو بگٹٹ سود کا گھوڑا چلا

رات دن بڑھتا رہا آندھی کی طرح — باد صرصر ساتھ کیا دیگی بھلا

قرض میں گو بندھ گیا ہو بال بال — اور تقاضہ سے ہمیشہ دل جلا

دل نئی فیشن پہ بس لہلوٹ ہے — گھر کا فرنیچر ہو گو اچھا بھلا

آنکھ میں کھپتا نہیں کوئی لباس — گر نہو فیشن کے سانچے میں ڈھلا

ہو تو ہو ٹھنڈا نہ لب تک آسکا — برف میں جب تک نہو ساغر جھلا

فیشن ایبل لکڑیاں لندن کی لیں — رہن رکھی تیغ بیچا پر تلا

گھر میں ہیں گو بگھیاں ہر قسم کی — شوق موٹر کا نہ ٹالے سے ٹلا

گھر کا زیور بیچڈالا بے دریغ — تاپنے کے واسطے سب گھر جلا

دل میں ٹھنڈک پڑ گئی چین آگیا — جب ڈریور تیز موٹر لے چلا

کان پر جوں بھی نہ رینگی آپ کے — غیر کا ان حرکتوں سے دل ملا

کون ہے جو قرض لے کر خوش رہا — قرض کا لینا بھلا کسکو پھلا

حیف ہے کس وقت میں آنکھیں کھلیں — قرضخواہوں نے دبایا جب گلا

نالشیں ہونے لگیں گھبرا گئے
نام سے وارنٹ کے تھرا گئے

ہو گئے دعووں پہ دعوے بیشمار — لگ گئی سمن پہ سمن کی قطار
خانداں سے نام تھا مشہور خلق — اب عدالت میں لگی ہونے پکار
پھر رہے ہیں اب تو بغلیں جھانکتے — دل ہے سینہ میں نہایت بیقرار
بات بھی کوئی نہیں اب پوچھتا۔ — چند دن پہلے جسے رہتے تھے یار
دوستو نکو روز دیتے تھے ڈنر — دعدے ہوتے تھے پئے سیر و شکار
جمگھٹے باغوں میں تھے احباب کے — ناچ گانے میں کٹے لیل و نہار
تھے درختوں میں کہیں جھولے پڑے — اور بے فکری سے گاتے تھے ملار
تھاپ طبلہ پر پڑا کرتی تھی روز — قصر میں ہر روز بجتا تھا ستار
ہار مونیم ارغنوں فونوگراف — دل کے بہلانے کو تھے ساماں ہزار
جب خزاں آئی ہوے ناساز ساز — ختم آخر ہو گئی فصل بہار
تھی بٹیروں کی کہیں پالی جھی — جنگجو مرغوں کی تھی یک سو قطار
روز اڑاتے تھے کبوتر شام تک — تھے کبوتر باز نوکر بے شمار
بچپنے سے تھا جو کنکوے کا ذوق — بے بدے میداں نہ آتا تھا قرار
گھر کی دولت اور اثاثہ پھونک کر — رہ گیا تھا قرض ہی پر بس مدار
تھا نہ لینے کے سوا دینے کا نام — اک خزانہ غیب کا سمجھے ادھار

شاپ والوں نے بھی دعوی کر دیے
تھی جو مرہونہ بکی وہ جائداد
رنج و غم کا ہر گھڑی ہے سامنا
قید ہو جانے کی نوبت آگئی
کون ہو ڈھارس جو دے اس وقت میں

قرقیاں آنے لگیں انجام کار
پھر بھی قرضہ رہ گیا ہے بیشمار
اپنی حالت پر ہوئے آپ اشکبار
فائدہ کیا اب ہوئے گر شرمسار
قرض خواہوں کا ہے نرغہ بیشمار

روز بد آخر دکھایا قرض نے
قعر ذلت میں گرایا قرض نے

قرض ہی ہے ذلت و خواری کا گھر
الحفیظ اے قرض تجھ سے الحفیظ
قرض ہے مقراض الفت لا کلام
راستہ کو قرض کے کترا کے چل
قرض کا انجام ہے شرمندگی
آج قرضہ سے چھڑا ہی لیا
تاہم دھرتے کون تجھکو آئے گا
تو دوشالہ اوڑھ لے قرضہ سہی آج

قرض کی راہیں ہیں پر خوف و خطر
الحذر اے قرض تجھ سے الحذر
قرض ہی تو قرض سے ہر وقت ڈر
قرض کی جادہ میں ہیں لاکھوں خطر
قرض ہے تخم اور ندامت ہے ثمر
کل یہی قرضہ ہے اور خون جگر
پاؤں پھیلا اپنی چادر میں اگر
کل تو ہی ہوگا اور کمل دوش پر

ٹھوکریں کھاتا پھریگا کو بکو
قرض ملتی ہو اگر لیلی تجھے
اپنے آپے سے گذر جائیگا تو
پھر کہیں کا تجھکو رکھیگا نہ قرض
اپنے سر پہ ہاتھ رکھکر روئیگا
قرض شیریں دیکھنے میں ہو تو ہو
قرض کو جان آتش صد خانماں
کس نظر سے دیکھتا ہے قرض خواہ
جب تقاضہ قرض کا تجھ سے کیا
قرض کی لعنت کو تو پھر کر نہ دیکھ
کر قناعت قرض سے رہ دست کش
دیکھ اے غافل بہت پچھلائے گا

بھیک منگواوے گا قرضہ در بدر
تو نہ مجنوں بن خدا کو مانکر
قرض نے مفتوں کیا تجھکو اگر
دین و دنیا سے رہیگا بے خبر
رہن ہو جائیگی جب دستار سر
تو سر فرما دے ادہر ادہر
ہے تماشہ دیکھنا گھر پھونک کر
منصفی سے اپنے دل میں غور کر
سچ بتا گذری جو تیرے قلب پر
دے خدا نان جویں تو شکر کر
ہر طرح ہو جائے گی آخر بسر
قرض گر لیتا رہا تو بے خطر

قرض سے اپنے تئیں آزاد رکھ
دیکھ یاور کی نصیحت یاد رکھ

# تقابل اخلاق و عشق

اخلاق و عشق دونوں ہیں رنگ شاعری کے
گستاخ ایک انمیں اور دوسرا مہذب
ہی ایک سوز دل سی مانند شعلہ سرکش
دونوں کو ہی یہی کد دونوں کو ہی یہہ کاوش
بولا یہہ عشق آخر سن اے وفا کے پتلے
شاہد ہو یا کہ زاہد راہب ہو یا کہ تائب
اقلیم پردلاں کے میں حکمراں رہونگا
میں جسطرح کہونگا کرنا پڑیگا دیا
میں جب کلام میں ہوں رنگین و دلنشیں ہی
عشاق ہی نہیں ہے میری شناگر نہیں
رکھتے ہیں درد میرا عشاق دل میں اپنے
یہہ عندلیب خوش گو کرتی ہے مدح کسکی
اگر میری تذکرہ میں لذت نہیں ہی حاصل

دونو میں بحث ہی یہہ ہی کون کس سی بہتر
اک رند نوجوان اک پیر خجستہ منظر
اور اک سر تواضع رکھی ہوی زمین پر
ثابت ہوں خلق میں ہم اک دوسری سی بہتر
دل کو لبھاتا ہی ایسا جسمیں نہیں مرا گھر
ہر ایک پوجتا ہی میرے ہی در کا پتھر
بندہ مرا رہیگا سلطان ہو یا گدا گر
درویش بے نوا ہو یا کوئی صاحب زر
گلدستہ سخن میں میری ہیں سب گل تر
میرا ہی تذکرہ ہی معشوقوں کی زباں پر
پڑھتے ہیں میرا کلمہ معشوق ماہ پیکر
کیوں محو ہو رہی ہی سنئیے تو کان دہر کر
کیوں زہر عشق آخر پیتے ہیں لوگ گھر گھر

اس ملکِ عاشقی کی سلطاں بنی ہوئی ہیں
خوبی کلام میں ہی میری سبب سی ورنہ
نظمیں ہزار ہا ہیں جنمیں ہی میری صنعت
سب شاعران نامی رنگیں بیان و خوش گو
اخلاق کی کہا تب سُن مجھسے وصف اپنا
آوارہ ہوگئی ہیں تیرے سبب سی لاکھوں
پی پی کے خوں جگر کا عشاق مرگئے ہیں
دیکھا بھی گر کسی نے صبح قضا کو دیکھا
کیسے جوان رعنا جو تھے جہانمیں یکتا
میرا تو اس جہانمیں برباد کرنا ہی تو ہی
بولا یہ عشق ہنسکر استاد ہاتھ لانا
بولا یہ خلق ہنسکر او سادہ لوح و جاہل
ابلیس کی طرح سی پھندے میں گر پھنسایا
میری مقابلہ میں تو کیا ٹھہر سکے گا۔
تو کاروان ظلمت میں منزل ہدایت

فرہاد و قیس و وامق میرا ہی جام پیکر
بڑھیوں کی سی نصیحت بے لطف ہی سراسر
دیوان بھری ہوئی ہیں میری ثنا میں یکسر
میری ہی مدح خواں تھی اور لکھ گئی ہیں دفتر
او بے حیا و نادان او کافر و فسوں گر
تاراج ہوگئی ہیں اکثر بھری پُری گھر
کھا کھا کے زہر سوئے معشوق ماہ پیکر
کاٹی بھی رات ساری تو کروٹیں بدلکر
دنیا سے اُٹھ گئی ہیں مُردی کی شکل بنکر
قابو میں دل نہ رکھا تیرا چلا جو منتر
لیتے اب تو مانا کیسا ہوئیں فسوں گر
ہے تجھکو فخر اُسپر جو عیب ہے سراسر
نازاں ہی اس پہ ناداں لاحول پڑھ حذر کر
تجھ میں بناوٹیں ہیں مجھمیں ہے رنگ تیجر
تو غول میں خضر ہوں تو راہزن ہیں رہبر

میں بد کو نیک کر دوں تو نیک کو کروں بد
میں ہوں سبیل عرفاں تو راہ فتنہ و شر

میری ہی دم سے ساری خوبی کلام میں ہے
ہے لفظ لفظ میرا تیغ بیاں کا جوہر

ابتر پڑے ہوئے تھے اوراق نظم سارے
شیرازۂ سخن کو باندھا ہی میں نے آکر

میرا لوائے شاہی قایم سدا رہے گا
ہو آسماں کو گردش یا ہو زمیں کو چکر

لپٹی ہوئی ہے دولت میرے قدم سے بیشک
پیرو رہے جو میرا بے زر بھی ہو تو انگر

اس بحر شاعری میں طوفاں بپا ہوا تھا
کشتی نظم کا میں آخر بنا ہوں لنگر

ہوں نہر عشق میں بھی تو غور کر جو نادان
چمکا دیا ہے تجھکو منظر مرا دکھا کر

جس رنگ شاعری میں شامل مجھے کیا ہے
وہ نظم ہو گئی ہے سرمایۂ سخنور

یورپ کے شاعروں کی میری ہی قدردانی
ملٹن ہوں یا کہ ٹینیسن ورجل ہو یا کہ ہومر

سودا و میر و غالب ناسخ اسیر آتش
اور مصحفی و قایم سب ہیں میرے ثناگر

صائب ہوں یا کہ سعدی حافظ ہو یا کہ عرفی
فردوسی اور جامی خاقانی اور سنجر

ہر اک ہی مجھپہ مائل ہر اک ہے میرا طالب
ہر اک ہے میرا خواہاں ان سب کا ہوں میں یاور

## خیر الامور اوسطہا

بہترین شی زمانہ میں ہے یا در اعتدال
اسکی خوبی میں کبھی پایا نہ ہمنے کچھ زوال

ہے یہ فیصل کہا

ہوں تو ہوں وصلت بھی قابل تحسین مگر — اپنی حد سے جب تجاوز کر گئے ہیں پر خطر

شک نہیں اسمیں ذرا

یہہ عناصر زیست کا انساں کی ہیں جسپہ مدار — وہ یہی ہیں چار یعنی خاک و باد و آب و نار

اور نہیں اسکے سوا

معتدل ہوئی تھی انساں کی خلقت منحصر — جسکی آمد کی تھے سب جن و ملائک منتظر

سمجھے تھے شانِ خدا

اعتدال انگیز جب رنگِ عناصر ہو گیا — اور ہیولی صورتِ انساں پہ ظاہر ہو گیا

اسکا پھر کیا پوچھنا

اشرفِ کونین انساں ہی نہیں اسمیں کلام — دنگ ہیں جس سے فرشتے یہہ وہ کر جاتا ہے کام

لائق مدح و ثنا

توڑ ہی لاتے ہیں تارے جا کے یہہ افلاک کے — نرم کر دیتے ہیں آہن کو یہہ پتلے خاک کے

ہے عجب ذہن رسا

کھینچ لیتے ہیں طنابیں یہہ زمیں کی سر بسر — انکے ہاتھوں میں سمٹ آتی ہیں پہاڑوں بحر و بر

جیسے کاہ و کہربا

وہ سمندر جن کا ملتا تھا نہ ہرگز اور چھور — وہ بیاباں جنکی پیمائش میں چلتا تھا نہ زور

ناپ ڈالا جا بجا

خاک ہی ہے جس سے بنتے ہیں عمارات بلند
جنمیں رہنے سے پہونچ سکتا نہیں کوئی گزند

ابر ہو یا ہو ہوا

پھر یہی وہ خاک ہے جب اسکی کثرت ہوگئی
قافلے دب دب گئے گھر یا قیامت ہوگئی

ہوگیا محشر بپا

آگئی آندھی میں آفت جب ہوا طوفانِ خاک
خاک میں اور راکھ میں دب کر ہوا عالم ہلاک

آگئی سر پر قضا

اس ہوا سے زیست ہر ذی روح کی ہے لاکلام
اور اسیکے دم سے ہے دورانِ خون کا انتظام

اور چلنا سانس کا

ابر کو کہسار سے یاں کھینچ لاتی ہے ہوا
اور تماشہ رحمتِ حق کا دکھاتی ہے ہوا

ہوتی ہے نشو و نما

ابر کی ٹکڑوں کو اک جا جمع کرتی ہے یہی
دشت و در میں لیکے ساتھ انکو گزرتی ہے یہی

ہوتا ہے جنگل ہرا

ہے ہوا کی وجہ سے آپس میں یہ گفت و شنید
ورنہ تصویرِ خیالی بنکے رہتے بہر دید

حرف ہوتا بے صدا

شل گونگوں کے اشارہ کر کی جیتے ہم اگر ۔ ہر جگہ شہر خموشاں ہی ہمیں آتا نظر
ہوتی پھر وحشت سوا

ہے ہوا کی فیض سی سرسبز ہر اک کاشتکار ۔ اس سی کھیتوں میں طراوت اس سی باغوں میں بہار
اس سے صحرا میں فضا

ہیں ہوا میں خوبیاں لیکن ہی جبتک اعتدال ۔ جب بڑھی حد سی تو آجاتا ہی ہر شئی میں زوال
ہے نمونہ قہر کا

جب یہ آندھی ہی چلی آدمی پھر قیامت خیز ہی ۔ اسکی آمد کی صدا بھی کیسی ہول انگیز ہی
اور کیسی جاں گزا

وہ شجر تھیں چوٹیاں جنکی نہایت ہی بلند ۔ وہ محل جو عرش سی کرتی تھی باتیں بے گزند
تھا فلک سے سر ملا

بیخ و بن سی اسطرح اکھڑی نہیں انکا نشاں ۔ گہری گہری غار اب انکی جگہ پر ہیں عیاں
اور ہیں عبرت فزا

بحر میں آجائے تو طوفان یہ برپا کرے ۔ ایک جھونکے میں جہازوں کو تہ و بالا کرے
مضطرب ہو ناخدا

آب بھی ہے ایک عنصر جو کہ ہے اصل حیات ۔ اسکا ہی محتاج ہر ذی روح ساری کائنات

ہے یہی آبِ بقا

یہہ نہو تو زندگی انسان کی دشوار ہے
کشت و پالیز و گلستاں کیلیے درکار ہے

جھوم کر آئی گھٹا

یہہ نہو تو پھر کسی گوہر کی آبرو کچھ بھی نہیں
یہہ نہو تو پھر گلونمیں رنگ و بو کچھ بھی نہیں

ہے بہارِ جانفزا

یہہ نہو تو تیغ پر سادنت کی بیکار ہے
یہہ نہو تو منہ شریفونکو دکھانا عار ہے

ہے عجب اسمیں صفا

یہہ نہو تو آئینہ میں شکل کیا آئے نظر
یہہ نہو تو چشمۂ خور بھی ہے مانند حجر

اسمیں ایسی ہے جلا

یہہ نہو تو دامنِ کہسار کیا شاداب ہو
یہہ نہو گر تو جڑی بوٹی ہر ایک نایاب ہو

ہاتھ کیا آئے دوا

ہے یہہ رحمت کبریا کی جبتلک ہی حد تک
اپنی حد سے بڑھ گیا تو پھر ہے زحمت و روبال

بلکہ ہے قہرِ خدا

اسکی کثرت سے تلاطم پڑ گیا طوفاں ہوا
اسکی شدت سے ہر ایک انگشت بدنداں ہوا

اور کفِ حیرت ملا

دشت سے بستی میں آیا اور قیامت آ گئی　　جسطرف کو رخ کیا بس ایک آفت آ گئی

کر دیا سب کو فنا

یاد رکھینگے قیامت تک اسے کن کن خاص و عام　　تیرہ سو چھبیس ہجری غرۂ ماہِ صیام

اور دن تھا پیر کا

کر دیا دریا کو مالا مال لوٹا اسنے شہر　　کچھ برس پہلے اسی پانی نے کیا ڈہایا تھا قہر

اک قیامت تھی بپا

ایک عنصر نار سے ظاہر ہیں جسکی خوبیاں　　جو کہ ہر اک جسم خشک و تر میں ہے ہستی نہاں

ہے عجب شانِ خدا

پخت پز کیونکر غذا کی ہو نہ ہو آتش اگر　　خوں نہیں ذی روح کا اسکا نہ ہوتا گر اثر

کب رگوں میں دوڑتا

کارخانوں میں اسی آتش سے سب چلتا ہے کام　　سب کلیں بیکار ہوں اسکا نہ ہو گر انتظام

ہے یہی تو جا بجا

ہے اسی کا سب کرشمہ ریل ہو یا ہو جہاز　　اور تجارت کو اسی نے کیا دیا ہے امتیاز

اس کا جھنڈا گڑ گیا

ہو گئی ہیں نازنیں سیکڑوں اسمیں ستی　　اسکے آگے سجدہ میں جھکتی ہیں لاکھوں کی پتی

اُٹھتے ہیں دستِ دُعا

ہے زراعت جسکی باعث وہ حرارت ہی تو ہے — نازو نعمت جسکی باعث وہ حرارت ہی تو ہے

فیض جاری ہے سدا

ہے فواکہ اور میوونکو اسی سے یہہ نمود — ہیں گلونکی بوٹیونکی پتیونکی ہست و بود

سب کی اس سے ہے بقا

حد سے بڑھکر پھر کسی کی آشنا ہوتی نہیں — غیظ میں یہہ دوست کی بھی آشنا ہوتی نہیں

کھینچ کر تیغِ جفا

جنگلونکو اور شہرونکو یہہ کرتی ہی تباہ — بھاگ جانیکی بھی انسانکو نہیں دیتی ہے راہ

صورتِ پیکِ قضا

الغرض دنیا میں بہتر ہی ہر اک شئی معتدل — جو ہی اوسط اُسکی خوبی کا ہی قائل سب کا دل

ہے یہہ قولِ انبیا

چال چلتا ہی وسط کی جو ہی مرد ہوشیار — اُسکے خوشحالی میں ہوتی ہیں بسر لیل و نہار

خوش وہ رہتا ہی سدا

کوئی حد بخل تک پہونچا تو وہ منحوس ہے — لوگ کہتے ہیں اُسی کو کہ منحوس مکھی چوس ہے

نام لینا ناروا

ہو عبادت یا ریاضت یا سخاوت یا کہ حلم — حد اوسط تک سنا سب جانتے ہیں اہل علم

اُس سے بڑھنا ہی خطا

ہو جو موسم معتدل ہر طرح کا آرام ہے — کچھ تجاوز کر گیا تو موجب آلام ہے

جینا دوبھر ہو گیا

خوبیاں ہیں خوبیاں لیکن بحد اعتدال — اپنی حد سے جب بڑھیں پھر آگیا اُن پر زوال

سے ہے ساجب تل

———

## شکایت نسواں

کہا اک روز اپنی بیوی سے — ایک مرد سفینہ جاہل نے

عورتوں کے لئے تو ہے آرام — ہیں تو مردوں کے واسطے آلام

گھر میں لائیں کما کے محنت سے — کس عرق ریزی و مشقت سے

فکر اُنکو یہی ہے صبح و مسا — بیوی بچوں کا ہو نہ دل میلا

گھر میں فاقہ کہیں نہ آجائے — چار سو دوڑ دھوپ کرلائے

ہڈیاں چور ہیں مشقت سے — گزری جاتے ہیں اذیت سے

دھوپ ہو یا کہ کثرتِ باراں — گرم و سرد زمانہ ہے یکساں

فکر سے اپنی کام اُنکو ہے
خواب میں بھی یہی ہی فکر انہیں
اسطرح راتدن گذرتے ہیں
یہہ نئی انپہ کیا مصیبت ہے
ہوش بھی کچھ نہیں سنبھالا تھا
بیاہ دیجانے لگے خفا ہونے
کچھ خطا کی نہ کچھ قصور کیا
سب سے بڑھکر بڑا یہہ جبر ہوا
کبھی وہ خر بنے کبھی اُلّو
یوں ہی مرکھپ کی پائی کچھ تعلیم
نوکری کی تلاش ہمکو تھی
بچپنے میں جو ہم ستاتے تھے
دیکھو بی شادی کو بلا لینگے
ابھی بھولی بھی تھے نہ یہہ باتیں
ہر طرف سے پیام آنے لگے

دم کا لینا حرام اُنکو ہے
جانکنی میں یہی ہی ذکر انہیں
گاہ جیتے ہیں گاہ مرتے ہیں
بچپنے ہی سے ایک آفت ہے
کہ بزرگوں سے اپنے پالا تھا
ہر طرح پر لگی جفا ہونے
جو اُٹھا اُسنے ہم کو مار لیا
رکھدیا ہم پہ ایک کشتہ مُلّا
مارے تسمے اُنکے کر دیا اُلّو
فکر روزی کو جھک کی تسلیم
کر نظر آگئیں جو بی شادی
تو بڑے بوڑھے سب ڈراتے تھے
اُنکی صورت تمھیں دکھا دینگے
کہ لگیں ہونے بیاہ کی گھاتیں
سب ہمارا گلا پھنسانے لگے

تھی جو ماں باپ کی خوشی منظور
نام کو ہم بھی ہو گئے مسرور

تھی جو منظور خانہ آبادی
ہوئی چٹ پٹ لگنی اور پٹ شادی

پھر تو ہر طرح کی پڑی افکار
ہو گئے دور ہم سے صبر و قرار

پھر جو گزری وہ تم سے کیا ہے نہاں
کیا ہی سود اب عیاں کا بیاں

بال بچوں کی فکر ہے ہر دم
ایک شادی ہی اور ہزاروں غم

الغرض بچپنے سے تا اندم
کشمکش میں رہا کیے پیہم

عورتوں کو بھلا کہاں یہ فکر
ہو تو کیا انکی زندگی کا ذکر

ہو غریبی و یا امیری ہو
بادشاہی ہو یا فقیری ہو

مرد ہر طرح سے کما لینگے
جو ملیگا وہ گھر میں لائینگے

کھائیے مرد انکی ذات کو شاباش
ہے کہاں عورتوں کو فکر معاش

انکو تعلیم بھی ضرور نہیں
نہ پڑھی ہوں تو کچھ قصور نہیں

پھر نہ یارائے ضبط اسکو رہا
اور متانت سے مسکرا کے کہا

سوچو سمجھو ذرا خدا سے ڈرو
یوں تو یکطرفہ فیصلہ نہ کرو

سُن تو لو عورتوں کا پہلی جواب
پھر کرو اختیار راہ ثواب

گھر کا کھڑاگ سب انھیں پر ہے
لاکھ سودا ہے اور اک سر ہے

خانہ داری سے مرد ہیں عاری
سہل سمجھے ہیں آپ گھرداری

چین کب شکوہ سے جبکہ انکو نہیں
کون وہ فکر ہے جو انکو نہیں

خوب سمجھے ہیں آپ ہی شاباش
کہ نہیں عورتونکو فکر معاش

وہ کہاں تمکو ہے جو انکو ہے فکر
کیا بھلا ان مصیبتونکا ذکر

سیکڑوں بیوگان در ماندہ
سیکڑوں بیکسان در ماندہ

سیکڑوں وہ جو تھیں امیر کبھی
سیکڑوں وہ نہ تھیں فقیر کبھی

سیکڑوں جنکو بادشاہت تھی
سیکڑوں جنکے گھر وزارت تھی

سیکڑوں تھیں کبھی جو مالا مال
سیکڑوں جنکی لونڈیاں خوشحال

سیکڑوں جنکے گھر امارت تھی
سیکڑوں جنکے گھر تجارت تھی

نہ جواہر کی تھی نہ زر کی کمی
سیم و زر کیا نہ تھی گہر کی کمی

گردش چرخ سے ہوئیں مجبور
بھیک کا مانگنا کیا منظور

کی کہیں پر کسی نے مزدوری
ڈلیا ڈھوئی کہیں یہ مجبوری

ہے سلائی پہ ایک کی اوقات
کاڑھتی ہے چکن کوئی دن رات

جب کہیں چار پیسے آتے ہیں
رو کر روٹی یتیم کھاتے ہیں

اپنے بچوں کا دیکھ کر یہ حال
ہوئی جاتی ہے ماں غریب نڈھال

اب نہ حاجب نہ کوئی ہے دربان — پہرہ دیتے ہیں در پہ فاقے خان
وہ ہی اور اُسکے گھر کا کونا ہے — اوڑھنا ہے نہ کچھ بچھونا ہے
فقر و فاقہ کا اک تو سر پہ وبال — حفظ عفت کا پھر جدا ہے خیال
بخت لیجائے کو بچو اُس کو — ہے مگر پاس آبرو اُس کو
گو مصیبت پڑی مصیبت پر — حرف لیکن نہ آئے عفت پر
بھیک کا ننگ ہے اُٹھائے ہوئے — ہاتھ چادر میں پر چھپائے ہوئے
الغرض اُس کو جو مصیبت ہے — یک کسی مرد کو یہ آفت ہے
اُسکو دشواریاں کہاں ایسی — اُسکو ناچاریاں کہاں ایسی
جو نگہبانیاں ہیں عورت پر — نہیں مردوں پہ ایک ذرہ بھر
ان پہ بچپن سے جو مصیبت ہے — ایک آفت ہے اک قیامت ہے
رہیں بوڑھوں بڑوں کی پاس سدا — ایک دم کو ٹلے تو حشر ہوا
کھیلنے کو اگر ہٹے دم بھر — آ گئے یہہ عذاب جاں بنکر
نہ ہٹے اک منٹ کو پاس سے ہم — ماں کی آنکھوں تلے رہی ہر دم
گھر کی مامائیں تک دباتی ہیں — باتیں بے وجہہ بھی سناتی ہیں
ہے نصیحت ہمیشہ دب کے رہو — دم نکل جائے مُنھ سے اُف نہ کہو

گر زباں اک ذرا ہلاتے ہیں
سچ تو یہ ہے کلیجہ جلنے لگا۔
سمجھے شادی کو اک بڑا جنجال
ہم پہ ہر قسم کا ہے رنج و محن
کوئی باہر کے بھی جو آتا ہے
پڑھنے لکھنے کو جب بٹھائی گئے
مولوی کل تو آج استانی
خود پڑھی تھیں جو کچھ پڑھانے لگیں
دیتے ہیں صاحبانِ عقلِ سلیم
واہ کیا خوب آدمیت ہے
کوئی ان سے کہو کہ نادانو
کس لیے عورتیں رہیں جاہل
کیوں نہ پڑھ لکھ سکے وہ ہیں قابل
ہم ہوں جاہل یہ آدمیت ہے
خود نہ لکھنے دیں اور نہ پڑھنے دیں

خوف سسرال کا دلاتے ہیں
یوں ڈرایا کہ دل دہلنے لگا
قعرِ دوزخ تھا یا کہ تھی سسرال
ہر طرح کا غرض کہ ہے قدغن
اپنا ناحق وہ سنکے جاتا ہے
پہلے کچھ مولوی ہی آئی گئے
ایک بڑھی بدمزاج استانی
مثل طوطی کے بس رٹانے لگیں
عورتوں کو اسیقدر تعلیم
مختصر علم کی ضرورت ہے
عورتوں کو بھی آدمی جانو
کس لیے عورتیں رہیں کاہل
کیوں رہے نقص کیوں نہوں کامل
آج تک عہدِ جاہلیت ہے
خود ہی الزامِ جہل پڑھنے دیا

نہ تو علم و کمال سکھلائیں — نہ تو صورت ہنر کی دکھلائیں

فلسفہ ہندسہ نہ جبر ثقیل — غیر قوموں کی آنکھ میں بھی ذلیل

جہل جغرافیہ سے بے پایاں — علم تاریخ کا نہ نام و نشاں

نابلد اس سے کیا ہی فقہ و اصول — کیا ہے معقول اور کیا منقول

مرد خود ہم کو یوں رکھیں کاہل — صنف نسواں کو پھر کہیں جاہل

واہ رے عدل واہ ری انصاف — جہل کی حد نہیں قصور معاف

یہ تو سمجھیں کہ ہم بھی انساں ہیں — ہم بھی علم و ہنر کے خواہاں ہیں

نعمتیں جو خدا نے اُن کو دیں — وہی ہم سب کو کبریا سے ملیں

ہیں وہی ہاتھ پاؤں چہرہ و سر — ہیں وہی آنکھ ناک قلب و جگر

اُن سے ہم عقل و فہم میں نہیں کم — سب ہیں اولاد حضرت آدم

ہے انہیں حکم گر عبادت کا — تو ہمیں بھی ہے فخر طاعت کا

ہے وہی شرع اور وہی ہیں حدود — ہے وہی لاشریک اک معبود

مرد و زن کا ہے ایک ہی مالک — دونوں ہیں ایک راہ کے سالک

ایک گاڑی کی دونوں ہیں پہیئے — اُنہیں ناقص ہوا تو کیا کہیئے

ہمکو علم و ہنر اگر وہ سکھائیں — ہم بھی کاموں میں اُنکا ہاتھ بٹائیں

پہہ جو اولاد ہم سے قابل ہو
باپ فرزند کو سبق جو پڑھائے
گھر کی باہر جو رکھے باپ قدم
وہ سفر کے لیے جو جائے کہیں
وہ اگر دل جلا کے سکھلائے
وہ سکھلائے جو مسئلات اہم
وہ اگر تلخ ہو تو یہہ شیریں
وہ اگر سخت ہو کے سمجھائے
سایۂ کبریا وہ ہر پسر
وہ جو باہر کا انتظام کرے
پھر نہ بیچون پیوہ حساب کرے
مگر افسوس جب ہوئی لڑکی
اسکی تعلیم کی نہیں کچھ فکر
فرض اپنا ادا ہو چین آئے
سخت شادی کا باب ہو سنجیدا

نہیں ممکن کہ پھر وہ جاہل ہو
ماں اُسے پھر خوشی سے آگے بڑھائے
نگراں ماں پسر کی ہو ہر دم
یہہ نئے پھر سراج راہ مبیں
یہہ اُسے ٹھنڈی جی سے سمجھائے
یہہ نصیحت اسے کرے مستحکم
یہہ نیکی باتوں کو یہہ کرے تمکیں
یہہ اُسے نرم ہو کے سکھلائے
رحمت حق یہہ ہو لیے دختر
گھر کا لکھ پڑھ کے سب یہہ کام کرے
لکھ سکے خود داخل حساب کرے
باپ کو فکر ہے تو شادی کی
ہے تو بس اُسکے بیاہ کا کچھ ذکر
یہہ کہیں اپنے گھر کی ہو جائے
جس میں ہم عورتوں کا بس نہ چلا

شاد ہیں سمدھیانے جانے کو — خوش ہمارا گلا پھنسانے کو

کچھ ہو لیکن ہمیں وہاں بھجوائیں — سمدھیانے میں گالیاں بھی کھائیں

مشورہ میں ہم انکے چوں نکریں — مار ڈالیں ہمیں جو ہوں نکریں

پھر تو انکی مراد ان کو ملی ۔ — ہوں سکے کہنے میں گو زبان ہلی

خوش ہیں اپنے پرائے اور عزیز — بنگئے عمر بھر کو ہم جو کنیز

بیاہ کا مسئلہ ہے سخت اہم — کہ ہے عورت کا دوسرا یہہ جنم

پاس رہتے ہیں اجنبی ہر دم — ہیں نئے لوگ اور نیا عالم

ہمکو رہے بھر گی طبیعت سے — انکو لاعلمی اپنی عادت سے

ایک تو گھر کے چھوٹنے کا ملال — طرۂ سسرال والوں کا ہی خیال

غم ہے ماں باپ کی جدائی کا — رنج بہنوں کا اور بھائی کا

ہم عزیزوں سے ہیں ستم چھوٹے — ساتھ کھیلے تھے جنسے ہم چھوٹے

ساتھ اچھا جو ہو غنیمت ہے — ورنہ آفت ہے ایک قیامت ہے

غصے والا جو مل گیا شوہر — ہو گئی زیست پھر ہمیں دو بھر

چاہنے والا اگر ملا جب بھی — فکر رہتی ہے ساس صاحب کی

ہے عموماً یہہ ساس کا دستور — کہ بہو کو سدا کرے رنجور

سیہہ اطاعت میں جان کھوتی ہی
گر کسی بات کا جواب دیا
دل میں جو آیا کر گذرتی ہیں
ساس صاحب تو دعوی کرتی ہیں
کر دیں وہ برخلاف بھائی کو
کہیں کس سے جو ہم کو کہنا ہے
متصفی سے جو کام لے شوہر
وہ گئے گھر سے آئی یہاں شامت
بات ناچیت ہے بہو خاموش
بیٹھے بیٹھے جو طیش کھانے لگیں
خود بخود تیوریاں چڑھائی ہوئے
ہے عیاں صاف چشم و ابرو سے
کس سے الجھیں یہی کہ منہ آویں
نوکروں لونڈیوں پہ جھوڑ رہو لی
کر چکیں جب جلا کے انکو کباب

طعن و تشنیع اُس پہ ہوتی ہے
آگئیں سر پہ ساس ننکے بلا
خوب بیٹے کے کان بھرتی ہیں
اور نندیں گواہی بھرتی ہیں
ہم کسے لائینگے صفائی کو
دائم الحبس ہم کو رہنا ہے
جب بھی ہوتی نہیں ہماری گذر
اُن کا جانا کہ آگئی آفت
آگیا امّاں جان کو اک جوش
آپ ہی آپ بڑبڑانے لگیں
بیٹھی ہیں گال منہ پھلائی ہوئے
آپ باہر ہیں اپنے قابو سے
کسکو پا جاؤں کسکو کھا جاؤں
کوئی مردار ہے تو کوئی موئی
پھر بہو کی طرف کیا یہہ خطاب

کیسی بیٹھی ہے گریہ مسکین ... کچھ یہہ گویا کہ جانتی ہی نہیں

ابھی آجائے گر خصم گھر میں ... کہدے اپنی پرائی دم بھر میں

بلکہ اپنی طرف سے اور لگائے ... اپنے دل کی لگی کو جلکے بجھائے

کہیا میں ڈرتی ہوں اُس سے لاکھ کہے ... اُس کا بس ہو تو دور بکے رہے

انکو معلوم ہیں جب ہی ہو گا ... جب کریگی الگ یہہ گھر والا

بولتی ہی نہیں موئی بہری ... چپ ہے کیسی نگوڑی بہن بیری

ایسی باتوں پہ گر نہ وہ بولی ... دیدیا بس خطاب بی بھولی

اور اگر ایک ذرا زبان ہلائی ... پھر تو بے طرح اُسپہ آفت آئی

دینگی پھر یہہ خطاب خوشدامن ... بی لڑاکا زبان دراز دُلہن

ہے غرض عورتوں کو اک مشکل ... کہ جگر سوختہ کباب ہے دل

بچوں بالوں کو پالنا ہی انھیں ... جان مصیبت میں ڈالنا ہے انھیں

نو مہینے تو پیٹ میں رکھیں ... ہر مصیبت کا وہ مزا چکھیں

جبکہ پیدا ہو خیر سے فرزند ... پھر یہہ سمجھا کرے اُسے دلبند

ہر طرح کے مصیبتیں جھیلے ... جیسے پاپڑ غریب یہہ بیلے

رات کی نیند ہو حرام اُسے ... اُسکے آرام سے ہو کام اُسے

ہو جو بچے کو کچھ پریشانی
کوئی بیماری اُس پہ گر آجائے
ہے دُعا اُسکے واسطے ہر آن
یہہ سلامت رہے نہ دُکھ پائے
جان کی اپنی گو پڑیں لالے
یہہ جواں ہو خدا وہ دن لائے
جب جواں ہو گئے تو پھر کیا تھا
ماشاءاللہ اب ہوے ہیں جواں
خود ہیں اور ہے دُلھن کا اپنی پاس
ہے تو شوہر کے اپنی چاہت سے
خود ہی لڑنے کو کھا رہی ہیں اُدھار
ساس بیچاری بیٹھی ہے خاموش
پاس کیا جائیں کیا کریں گی کلام
وہ کری بات یہہ اُسے سُنائیں
پاس ہمجولیاں جو آجائیں
جا و بیجا ہر اک شکایت ہے
کوستی ہیں نہیں ہے کچھ وسواس
تو ہوئی جاتی ہے یہہ دیوانی
یہہ پسینہ پہ اُسکے خون بہائے
آرزو ہے کہ یہہ چڑھے پروان
اسکی آئی ہو گر بلا مجھے آجائے
اللہ آمین سے یہہ اُسی پالے
چاند سی بیاہ کر دُلھن لائے
دھیان کیا کسنے ہم کو پالا تھا
کسکی بہنیں ہیں اور کہاں کی ماں
پھر بہو خاک آئے ساس کے پاس
ساس کی کیا بھلا حقیقت ہے
لینے جانی کو خود ہی ہیں تیار
یہہ دکھاتی ہیں دور سے پاپوش
چھوڑ بیٹھی ہیں صبح کا بھی سلام
بد دُعا دیکے انگلیاں چٹکائیں
ساس کی نقلیں کرکے تھرکائیں
جھوٹی سچی نئی حکایت ہے
جائے دنیا سے یہہ نگوڑی ساس

کہتی ہیں ہم سنیں کر آہ بہن
یوں تمہیں سوجھتا ہے کوئی
مدتیں آ گئے گئے جو سفر
کسطرح آپ کی بسر ہوگی
کیسی تنہا بھلا رہوگی بہن
بولی وہ مجھکو فاقے ہیں منظور
کرے انکی حیات تک پنشن
فاقے گر گزریں تو نہیں کچھ دور
ساس بیچاری کچھ کہے نہ سنے
گھر میں آجائے جب کبھی شوہر
یوں بھری کان پیٹ میں گھسکر
اسی حالت سے کرلیا پاگل
ہے وہی ماں جو پیار کرتی تھی
جان کو اپنی جان تک سمجھی
ختم کرتے ہیں اپنا ہم دکھڑا
عورتوں کی ہوں مرد دل سی رفیق
بیٹیوں کو سکھائیں علم و ہنر

بڑی بدذات تھی تمہاری ساس
یوں ہی منہ پھیر کر گو ستاتی کوئی
دولہہ بھائی ابھی نہیں نوکر
زیست ہر طرح پر خطر ہوگی
کس سے دکھ درد پھر کہوگی بہن
اس بڑے سانپ سی رہوں میں دور
بعد اگے ہیں لاکھ رنج و محن
ساتھ رہنا مجھے نہیں منظور
خود بخود اپنی آگ میں یہ بجھے
یہہ شکایت کے کھولدے دفتر
آ گئے جو کچھ کہا ہوا باور
پھر گیا ماں سے اسکا آخر دل
جان پسر پر نثار کرتی تھی
غلطی اپنی آہ اب سمجھی
اب ہماری یہی ہے حق سے دعا
اور خدا ان کو نیک دے توفیق
رکھیں بہنوں پہ یہہ کرم کی نظر

نخلِ امید پھر ہے بار آور
ہوں زن و مرد با ہنر یاور

## حکایت از اٹلین شہیدانِ وفا

دوست بھی دنیا میں نعمت ہے نہیں اسمیں کلام
غم غلط ہوتا ہے ڈھارس دلکو رہتی ہے مدام

ہو ہجوم رنج یا افکار کا ہو ازدحام
ہو زمانہ منحرف ہو دوست حاضر صبح و شام

دوست جو ہے دوست کی اسکو خوشی سے کام ہے
قلب مضطر کے لیے وہ باعث آرام ہے

دوست کا اپنے کبھی دیکھا نہیں جاتا ملال
ہوکے رنجیدہ جو دیکھا ہو گیا وہ بھی نڈھال

اور جو خوش پایا ہوا مسرور وہ بھی خوش خصال
ہم زباں اور ہم سخن ہم داستاں اور ہم خیال

آرزو اسکی وہی ہے جو ہماری آرزو
اور ہم کو اسکی خوشی رکھنے کی ساری آرزو

دوست کا دل صاف تھا اور بھلا کیا ہو بیاں
آئینہ کی طرح دل ہے صاف اسکا بے گماں

اس میں تاریکی کا ہم کو تو نہیں ملتا نشاں
وہ سراپا نور ہے اور نور میں ظلمت کہاں

راستبازی و صفا شامل جو آب و گل میں ہے

جلوہ گر ہم دلمیں آ سکے وہ ہمارے دلمیں ہے

ہیں شریک رنج و راحت ہر گھڑی شام و سحر
ہو نہ میلا دوست کا دل یہی ہے مد نظر

انکی فرقت کا دل غمگیں پہ ہوتا ہے اثر
ہے وطن میں عالم غربت نہوں احباب گر

زندگی کا لطف بے احباب کے رہتا نہیں
کیسی ہی آ جائے آفت کوئی کچھہ کہتا نہیں

ذکر کردوں اک حکایت کا فسانہ ہے مقام
یہہ لکھا ہے اک فرنگی کے تھے دو زنگی غلام

مشتہر تھے خاص جو ہر گونہ سمجھی اسکو عام
دوست تھے رنجش کا کبھی نہ آیا تھا کلام

تھے دو قالب ظاہرا باطن میں دونوں ایک تھے
راست باز و باوفا و باحیا تھے نیک تھے

ان غلاموں کے سوا تھی پاس اسکے اک کنیز
تھی وہ حبشن بھی نہایت باوفا و باتمیز

باسلیقہ دیکھکر مالک بھی رکھتا تھا عزیز
لونڈیوں کا ذکر کیا تھی بیبیوں میں بھی چیز

نیک طینت نیک باطن وہ مبارک فال تھی
عصمت و عفت کی دولت سے بھی مالامال تھی

جب یہ دیکھا ان دو دونوں عبد باصدق و صفا
یہہ روش پائے گئے تا رشتہ میں یوں اک جا

جاریہ کے دیکھکر اوصاف اور مہر و وفا
مبتلائے عشق دونوں ہو گئی دل آ گیا

آگئی الفت کی یہ دونوں پہ دم بھرنے لگے
دوست دونوں ایک ہی معشوقہ پر مرنے لگے

ہو گیا سودا انہیں وہ مشتری دل ہو گئی
دوست دونوں کی تھی وہ دونوں کی قاتل ہو گئی

پھر نہ چین آیا طبیعت اسطرح مائل ہوئی
ایک لیلی اور دو مجنوں بڑی مشکل ہوئی

دو مریضوں کے لیے اک عشق کا آزار تھا
کس کی وہ ہو کر رہے یہ فیصلہ دشوار تھا

ایک گل دو بلبلیں اک سرو اور دو قمریاں
یہ قیامت تھی کہ تھے آپس میں دونوں روح و جاں

ایک ہی ساغر پہ تھی دو رند میں کشمکش تمام جاں
عشق کی درجہ سے الفت تھی نہ کمتر درمیاں

کہتا تھا اک عشق میں جینا مرا دشوار ہے
دوسرا کہتا تھا مجھکو بھی یہی آزار ہے

وہ حسینِ نازنیں دونوں پہ تھی یکساں فدا
عشق ایسا بھی زمانہ میں نہیں دیکھا سنا

اسکے دل میں بھی تھی دونوں سے محبت کی جدا
الفتِ صادق میں تھا اک دوسرے کا مبتلا

ایک کا رنج ایک کو ہرگز گوارا ہی نہ تھا
ترک الفت گر کریں آپس میں یارا ہی نہ تھا

ایک کہتا تھا مجھے مر جانے دو تم خوش رہو
دوسرا کہتا تھا یہ ہرگز نہ تم مجھ سے کہو

کہتا تھا یہ ایک فرقت کا قلق دلپر ہے — کہتا تھا وہ چاہتا ہوں میں کچھ بعد صدمہ

کہتا تھا یہ میرے صدمے کا خیال اچھا نہیں
کہتا تھا وہ تم نہیں دنیا میں تو دنیا نہیں

فیصلہ کا منتظر آخر کو سب یاراں کے — مرضی مالک پہ رکھے کہدیا جو بھی ہو بہتر
دیکھا آقا نے یہ بادا ہو نہ پیدا کچھ خطر — کہدیا اُس نے کہ جو جاریہ کی رائے ہو

جس سے وہ ہو جائیگی راضی اُس سے راضی ہو نگا میں
اور اُسی کے عقد میں اس جاریہ کو دونگا میں

جاریہ کے دل میں پیدا ہو گیا اک اضطراب — دونوں عاشق ایک سے کسکو کرے وہ انتخاب
وصف یکساں اور خصائل ایک سے تو لاجواب — دونوں وارفتہ اسی کے رنج و غم میں دل کباب

فرق کیا کرتی کہ الفت ایک سی دونوں کی تھی
اُسکے دل میں بھی محبت ایک سی دونوں کی تھی

آخر اُس نے کہدیا دونوں کو اُسنے یہ جواب — ایک کا دونوں میں کر سکتی نہیں میں انتخاب
فیصلہ کر لو تمہیں آپس میں جو سمجھو صواب — ہوں میں تم دونوں کی حاضر ہے دل خانہ خراب

عقد دونوں سے خلاف شرع ہے ناچار ہوں
ایک کی زوجہ میں بننے کے لیے تیار ہوں

ہو گئی مجبور دونوں سخت مشکل آ پڑی
جانتی ہیں اسکو سب ہی عشق کی منزل کڑی
ترکِ الفت بھی نہ ممکن تھا ہوئی آفت بڑی
شعلۂ الفت بھڑکتی تھی دلوں میں ہر گھڑی

دوستی ہو ترک اس کا تو نہ یارا تھا انھیں
جان دینا اور مرنا ہی گوارا تھا انھیں

دل کو ہاتھوں سے وہ آخر ہو گئی بے اختیار
پہلے اُسکے گرد پھر کر خوب روئی زار زار
لے گئے صحرا میں محبوبہ کو ہو کر بیقرار
تھام کر دل اپنی معشوقہ پہ ہوتی تھے نثار

محوِ حیرت تھی وہ ان دونوں کے ساتھ آئی ہوئی
جوشِ الفت دیکھکر دونوں کا شرمائی ہوئی

سہ پہر کا وقت جاکر ہو چلا تھا جھٹ پٹا
دلکشی ہر شئے میں پیدا اور منظر خوشنما
وہ سُہانا پن وہاں کا اور وہ صحرا کی فضا
دلربا کے ساتھ ہو جاتی ہے ہر شئے دلربا

صانعِ قدرت کی صنعت تھی عیاں اشجار میں
مخملی تھا فرش ہر سو دامنِ کہسار میں

دلکو دیتا تالبو کی دیتی تھی پھولونکی مہک
وہ کفِ گل پر زرِ گل کی درخشندہ چمک
دل جلوں کی تھی طراوت بخش سبزہ کی لہک
جسطرح ہو عارضِ نازک پہ سبزیکی نمک

وسعتِ صحنِ گلستاں دامنِ زرتار ہے

گل ہیں خنداں عندلیب خوش نوا سرشار ہے

ایک اک گل میں دیئے ہیں رنگ صانع نے ہزار
گل کی رگ رگ میں بھرا تھا کھینچ کر عطر بہار
پتہ پتہ سے نمایاں قدرت پروردگار
جوش گل سے ہر شجر پہنے ہوئے پھولوں کا ہار
گوشہ گوشہ تھا معطر عطر گل سے عنبر بیز ہے
سارا جنگل بس گیا خوشبوئے دل آویز سے

رقص میں طاؤس تھے سنکر سرود آبشار
وہ چٹانوں پر سے پانی کا چھلکنا بار بار
کوہ سے پانی کی جاری جا بجا وہ جوئبار
اور وہ ڈبرے وہیں آب صاف و شیریں خوشگوار
بوندیاں جو ابر سے ٹپکیں وہ فوراً چھن گئیں
جھاڑیاں سب بہر آب کوہ فلٹر بن گئیں

دامن کہسار میں پر گل درختوں کی قطار
یا کسی معشوقہ کے سینہ پہ ہو پھولوں کا ہار
جس طرح سنجاف سے چمکے قبائے زرنگار
یا کسی میلے میں آئیں مہ جبیں کر کے سنگار
نشہ میں نشو و نما کے سب تھے متوالے ہوئے
اک شجر باہم گلے میں ایک کے ڈالے ہوئے

دیکھکر صحرا کا منظر محو تھے وہ خوش خصال
مردنی چہرہ پہ چھائی ہو گئی غم سے نڈھال
یک بیک ان عاشقوں کو آگیا اپنا خیال
پڑ گیا رعشہ بدن میں چھا گیا دل پر ملال

دور کرکے الفت و صحبت کو اپنے پاس سے
چہرۂ معشوق کو تکنے لگے وہ یاس سے

دونوں نے خنجر نکالے پھر کمر سے یک بیک
ہوگیا سکتہ سا انکو آگیا کچھ دل میں شک

دیکھ لی معشوق نے بھی آبِ آہن کی چمک
موت نے دکھلائی خنجر میں جب اپنی جھلک

تاڑ کر انکا ارادہ وہ بہت حیران ہوئی
سوچکر انجام کار انگشت در دنداں ہوئی

غم سے کہنے لگی ثابت کرو پہلے قصور
کیا خطا میں نے تمہاری کی کرو ظاہر ضرور

پھر ستانا جو چاہو وہ مجھکو نہیں پرسی دور
بدگمانی کچھ ہوئی پیدا پڑا یہہ کیا فتور

پاکدامن ہوں یقیں جانو خدا کے واسطے
منہ سے کچھ بولو تو آخر کبریا کے واسطے

آنکھیں پھوٹیں غیر پر کی ہو اگر میں نے نگاہ
قتل کیوں کرتے ہو مجھکو ہیچ ان بالکل بے گناہ

اور کی الفت کو کب ہے اس دل میں راہ
میں صفائی قلب سے کرتی ہوں خالق کو گواہ

غیر کا تو دھیان میرے دل میں آتا ہی نہیں
میری آنکھوں میں کوئی ہرگز سماتا ہی نہیں

سنکے یہہ باتیں ہوا دونوں کو از حد اضطراب
شرم سے کٹ کٹ گئے اور ہوگئے وہ آب آب

ٹھنڈی سانسیں تو بھریں دل ہو گیا لیکن کباب — خود یقیں جس کا نہیں تھا اُسکا کیا دیتی جواب

جو سبب تھا قتل کا اُسکو نہ مُنہ سے کہہ سکے
باز اپنے قصد سے لیکن نہ ہرگز رہ سکے

دشمن کی تھے ہوا ہر چند دل کو اضطرار — مستعد اُس پر ہوئی جو کچھ تھا اسمیں قرار
حملہ ور آخر ہوئی دونوں طرف سے ایک بار — کر دیا بسمل اُسی پھر خنجر ونسے کر کے وار

تن بدن سے خوں کے فوارے رواں ہونے لگے
موت کے آثار چہرہ سے عیاں ہونے لگے

رو کر وہ بولی یہی ہے عشق کا شیوہ بھلا — کیا یونہی معشوق پر عشاق کرتے ہیں جفا
تخم اُلفت کا یہی پھل ہے بتاؤ تو ذرا — کیا محبت کا یہی انجام ہے بہر خدا

کیا اسی دن کے لیے اُلفت کا دم بھرتے رہے
جان لینے کو میری مجھ پر سدا مرتے رہے

واہ تم سے خوب چاہت کا ملا مجھکو ثمر — زمرۂ عشاق میں بیشک ہوئے تم نامور
قیس و وامق کو سبق دو تم کو ملجائیں اگر — اور کہو فرہاد سے شیریں کو وہ مارے تبر

خون معشوق سے یوں ہاتھ بھرتا ہے کوئی
چاہنے والے کو اپنے قتل کرتا ہے کوئی

رات دن کاٹی تمہارے ہجر میں میں نے سدا  
دھیان رہتا تھا تمہارا ہی مجھے صبح و مسا

تم کو بھی میری محبت کا بہت تھا ادعا  
آج ثابت ہو گئی مجھ پر وہ سب مہر و وفا

دل لگا کر تم سے لطفِ زیست حاصل ہو گیا  
اور تمہارا عشق مجھ سے آج کامل ہو گیا

اس جفا پرسن کے شکوے نہ وہ دلدار کے  
برچھیوں سی لگ گئی یہ طعن اس غمخوار کی

تیغ کے چرکے تھے یا جملے زبانِ یار کے  
جان دی دونوں نے آخر اپنی خنجر مار کے

نیم بسمل وہ تڑپتی تھی یہ بسمل ہو گئے  
اسطرح مقتول دونوں اُسکے قاتل ہو گئے

## شہر آشوب
### مسمی
## فسانۂ عبرت

پاؤں پھیلائے ہوئے سوتے ہو یارو ہوشیار  
شور یہ کیسا محلے میں ہے یہ کیسی پکار

غلغلہ کیسا ہے یہ کیسا ہے شور گیر و دار  
خواب غفلت سے ذرا چونکو تو بہر کردگار

اُٹھو اُٹھو نیند کا اچھا نہیں اِسدم خمار

نیند کی ماتو خبر بھی کچھ تمھیں ہی یا نہیں
اُٹھ کے دیکھو تو ذرا کیا ہو رہا ہی کیا ہیں
غافلو یہہ خوابِ شیریں تلخ ہی اچھا نہیں
شہر میں اک حشر برپا ہی تمھیں پروا نہیں
کیا قیامت خیز شورش ہی کہ دل ہی بیقرار

نیند کیسی ہی تمھیں اے دوستو بیدار ہو
آنکھ کھولو جلد کروٹ لو ذرا ہوشیار ہو
تا فصیل آئی ہیں فوجیں عازمِ پیکار ہو
جان دینی لڑنے مرنے کیلئے تیار ہو
قوم کے تم ہو فدائی ملک کی ہو جاں نثار

پڑ گیا کہرام اک اور شورش بڑھ چلی
جو مصیبت آنیوالی تھی نہ وہ سر سے ٹلی
اک قیامت خیز غل سی بھر گئی ہر ایک گلی
اب کہیں لی اُسنے کروٹ اور آنکھ اُسکی کھلی
وائے حسرت خوابِ غفلت سی ہوئی کب ہوشیار

آنکھ سوتے سے کھلی تو رودِ موسی گھر میں تھی
سب فضائے صحن پنہاں پانی کی چادر میں تھی
زور وہ آفت کا لغزش جس سی بام و در میں تھی
در سی گھر میں گھر سی وہ تا بام اک دم بھر گئی تھی
چھت سی پانی گر رہی تھی پھر تو ہر پانی کی دھار

موجِ سیلابِ فنا سر سے گزر کر رہ گئی
موت اس طوفان میں آئی تو ڈر کر رہ گئی
کشتیِ عمرِ رواں پانی میں بھر کر رہ گئی
لاکھ ہر کوشش سی جو ابھری بھی اُبھر کر رہ گئی
پھر جو بیٹھی تا قیامت آگیا اسکو قرار

الاماں ای رود موسی کیا ستم تو نے کیا
پہلے تو آتی نہ تھی ظالم تجھے طرز جفا
تو بھی دلکش تھی ترا منظر بھی تھا کیا دلربا
پوجتے تھے لوگ آ آ کے تجھے صبح و مسا
اور برہمن کرتے تھے اشنان تا نصف النہار

شام کو ہر روز بیفکری سے ہوتے تھے بھجن
جمع ہو جاتے تھے سننے کیلئے سب مرد و زن
تھے کنارے تیرے شوالے جن پہ سورج کی کرن
روز کچھ سونا چڑھاتی تھی بڑھانیکو پھبن
جھجھماتے تھے کلس اور جگمگاتے تھے منار

کہکشاں کیطرح کیا منظر ترا پر لطف تھا
آب شیریں بھی ترا کیا پر صفا پر لطف تھا
پیچ و خم تیرا نرالا خوش ادا پر لطف تھا
تیرا سبزہ لہلہاتا جانفزا پر لطف تھا
شہر بھر کے گرد تھا کیا خوشنما تیرا حصار

گرد تیرے مرد و زن کا رہتا تھا میلہ لگا
رہتا تھا مجمع کناری پر ترے صبح و مسا
محفلیں زندہ دلوں کی مہوشوں کا جمگھٹا
وصف میں تیرے ہر اک رطب اللسان [illegible] تھا
حسن روز افزوں ترا کیا ہی دکھاتا تھا بہار

تھے محلے گرد گنجان اور آباد سب
گہما گہمی ہر جگہ جلسے خوشی کے روز و شب
سب بسر کرتے تھے بیفکری سے با عیش و طرب
دیکھکر اس خطہ کو اغیار کرتے تھے عجب
وہ مکانوں کی بلندی وہ دکانوں کی قطار

آہ ای موسی کوئی ایسا بھی کرتا ہے ستم
تیرے چڑھ آنیسے برپا ہو گیا طوفانِ غم

بنگلے عشرتکدی ماتم کدی سب یک قلم
تیری زور و جزر و مد سی پھٹ پڑا کوہِ الم

تیری لہریں ڈس گئیں سوتی میں آ کر مثلِ مار

چند ساعت میں کیا برباد آدھی شہر کو
کر دیا تو نے عدم آباد آدھے شہر کو

قیدِ ہستی سے کیا آزاد آدھے شہر کو
نامراد و مضطر و ناشاد آدھے شہر کو

آہ ای ظالم تیری دلمیں تھا یہ کب کا بخار

تو نے بے رونق کیا سفاک ساری شہر کو
دیکھیں اب اللہ کس دن پھر سنوارے شہر کو

کیا مٹایا ہی ستمگر کیسے پیاری شہر کو
خاک میں کیسا ملایا ہے ہماری شہر کو

کس زمانی کا ترے دلمیں بھرا تھا یہ غبار

تھا یہی دل کو کہ اب آیا ہی عبرت کا مقام
تھا نمونہ یہ قیامت کا نہیں اسمیں کلام

یاد رکھینگے قیامت تک کہ کن کی خاص عام
تیرہ سو چھبیس ہجری غرۂ ماہِ صیام

روز دوشنبہ تھا طوفان شب سے تا نصف النہار

گو کہ شنبہ سے رہی مینہہ کی جھڑی بالاتصال
ڈیڑھ فٹ بارش ہوئی بارہ پہر میں تھا یہ حال

روز یکشنبہ سے ندی میں ہی شورش کمال
لیکن اس طوفان کا کرتا نہ تھا کوئی خیال

جانتا تھا کون؟ آپہنچا ہے قہرِ کردگار

پہلے بھی ندی چڑھی تھی قبل اسکی بگمیاں — پانچ ہی سال اسکو گذری تھی عیاں تھے سب نشاں
بس زیادہ سے زیادہ جاتی تھی سب کے ہاں — بڑھ کی اس حد تک یہہ ہوگی پہلی یا دو پھر رواں
دہم تک اسکا نہ ہوتا تھا یہہ ہوگا انتشار

بس شبِ دو شنبہ کو بڑھتی لگی حد سے سوا — پھیلتی ہی جیسی ہر طرف کھینچی ہوئی تیغ جفا
صبح تک ندی کا قبضہ دونوں جانب ہو گیا — گرد کے ساری محلے ہوتی جاتے تھی فنا
یہہ ڈبوتی جاتی تھی بڑھ بڑھ کے تا نصف النہار

پھر تو ساری شہر بھر پر چھا گیا خوف و ہراس — پانی پانی ہی نظر آتا تھا سبکو آس پاس
بیبیاں پردہ سی نکلیں سر برہنہ بدحواس — مال و دنیا سی فقط ہمراہ تھا تن کا لباس
خوف انکا پردہ در تھا شرم انکی پردہ دار

تھیں جو یہہ پردہ نشیں باہر نکلنا تھا حرام — گھر سے ندی نے نکالا یہہ ہوا طرفہ ستم
چاہتی تھیں جان دیں لیکن نہ ہوں بے پردہ ہم — اُنکے مردوں نے نکالا انکو دے دے کے قسم
ورنہ انکو اپنی گھر میں دب کے مرنا تھا نہ بار

گود میں تھیں بعض کی معصوم با صد اضطراب — بعض بچے انگلی پکڑی ماں کی با حالِ خراب
کوئی دامن تھامی شوہر کا بصد شرم و حجاب — بال بکھرائے کوئی چہرہ پہ تھی جاتی نقاب
قافلے تھے بیسوں ایسے میانِ رہگزار

بیبیاں یہہ سب کی سب تھیں خاندانی باحیا
گاڑیاں گھر میں مگر آفت کا تھا یہہ سامنا
راہ والوں نے کبھی دیکھا نہ جنکا نقش پا
اس قیامت میں سواری کا نہ لگتا تھا پتا
ڈوب ہی جاتیں سواری کا جو کرتیں انتظار

آگے آگے مرد بھی ان عورتوں کے سر نگوں
کہہ رہا تھا یہہ ہر اک بیخانماں حیراں ہوں
اضطراب و فکر سے ہر ایک کی حالت زبوں
کسطرف لیجاکے ان سب کو ٹھہراؤں کیا کروں
ندی بڑھتی ہی چلی آتی ہے یہہ ہی انتشار

اکثروں نے یہہ کیا پایا اگر پختہ مکاں
سینکڑوں ہی مرد و زن تھے جمع وہاں بہر اماں
اس کی جا اسکو بھی لیگئے سب بہاں
صحن میں بھرنے لگا پانی ہوا پھر خوف جاں
بام پر چڑھ کر لیا ان بیکسوں نے کچھ قرار

اڑاڑا کر گر پڑا آخر کو وہ سارا مکاں
ہاتھ اٹھا کر کر رہی تھی سب کی سب آہ و فغاں
مثل کشتی کے چلی وہ چھت بہا لے سیل
تا فلک جاتا تھا انکی آہ کا اٹھکر دھواں
چھت زمیں پر آرہی تا آسماں پہنچا غبار

موت ہی کا سامنا تھا بھاگ کر جسجا گئے
جو مکاں پختہ بظاہر تھے وہ سب بہا گئے
اک نہیں کثرت سے ایسے واقعے پیش آ گئے
سینکڑوں تھے جمع جسمیں اس کی جا پا گئے
بیس تھے گھر سے تو باہر کے بھی آکر ہزار

نیو بھی سنگین تھی اور دیوار بھی تھی سنگ بست — کوہ بھی جسکی بلندی سے نظر آتا تھا پست
جانتے تھے ہر در و دیوار کیا ہو گی شکست — یہ نہ سمجھے تھے کہ ہے سیل بلا اک فیل مست
بوڑھے بچے مرد و زن سب جمع تھے واں بے شمار

توڑ کر دیوار پانی گھر میں آیا ناگہاں — پاس اُن آفت زدوں پر چھا گئی اور خوف جاں
گھر گئے چاروں طرف طوفان ہے اب جائیں کہاں — چیخنا رونا بلکنا بیکسوں کا الاماں
لے گیا سیلاب اس سارے مکاں کو ایک بار

اب جو دیکھا ہر طرف تھا جوش زن دریائے قہر — تھی زباں اژدر کی یا ہر سمت سے دریا کی لہر
منہ میں ہر ایک لہر کے کف تھا کہ تھا کالا زہر — بڑھتا جاتا تھا ہر اک جانب سے دریا سوئے شہر
شور موجوں کا کلیجہ کے ہوا جاتا تھا پار

چار پل تھے ایک بھی ان میں نہ آتا تھا نظر — ایک اک نیزہ تھا پانی پل کے اوپر الحذر
پانی پانی ہی نظر آتا تھا تا حدِ نظر — پاٹ ایسا تھا نہ کچھ دکھلائی دیتا تھا ادھر
بلیوں اونچا نظر آتا تھا ندی کا ابھار

لوگ بہتے آتے تھے کس بیکسی سے آہ آہ — دونوں ہاتھوں کو اٹھائے تھے کہ دے کوئی پناہ
مردنی چھائی ہوئی چہرہ پہ اور حالت تباہ — جان جب نکلی بدن سے جب ملی پانی کی تھاہ
مرنے والوں کیلئے ندی بنی آخر مزار

ڈوبتی تھی ماں بچا سکتا نہ تھا اسکو پسر
سامنے ماں باپ کے ڈوبا کوئی لخت جگر
اک نظر سے چھپ گیا اک رہ گیا دم توڑ کر
باپ ماں بھی ہو گئے پھر غرق سیل فتنہ گر
لے گیا گھر بھی بہا کر انکا جوش جوئبار

بعض آفت میں گھری تڑپا کئے تھے رات بھر
یہہ سمجھتے تھے نکل جائینگے ہم وقت سحر
تا گلو آیا جو پانی بڑھ گیا خوف و خطر
چڑھ گئے سب بلگیا اونچا اگر کوئی شجر
اور شجر کو لے گیا سیلاب پھر انجام کار

شب سے پانی کچھ محلوں میں جو آکر بھر گیا
تا فصیل شہر مضطر ہو کے گھر کا گھر گیا
ٹوٹنا سیلاب میں اسکا قیامت کر گیا
بہہ گیا اک سیل میں اک ڈوب گیا اک مر گیا
ماں بہہ ڈوبی باپ وہ بچہ بیٹھہ دبا شیر خوار

بیٹھے ہوا تو نہیں تھی اک شب کی عروس نازنیں
تھے حنائی دست و پا افشاں سے رخ تھی جبیں
ناک میں نتھ کان میں آویزۂ دُرِّ ثمیں
دیدۂ بیمار اس بے پردگی سے شرمگیں
موت آخر ہو گئی اس کے گلے کا اک ہار

سب اثاث البیت گھر بھر کا تھا ندی میں رواں
صاحب خانہ بھی اسکی ساتھ تھی کرتی فغاں
واسطے پھر کس کے رہجاتا بھلا خالی مکاں
ٹوٹ کر بہنے لگے دیوار و در بھی ناگہاں
جس جگہ اونچی عمارت تھی وہاں گہری ہے غار

سینکڑوں ہن کی چٹانیں اُگیا پانی بہا
جب بہت گھٹ ہو ڈھا تو اک کا نشاں آخر ملا
گو وہ پیکر ہاتھیوں کا بھی نہیں ملتا پتا
لوگ کہتے ہیں کہ انکا دھڑ جدا تھا سر جدا
موج تھی شمشیرِ عریاں لہر تھی خنجر کی ادا

ایک شاہی فیل نکلا ہے قریبِ جو نگیر
تھا جو زنجیروں سے شہر کے ستونوں میں اسیر
ایک مدت تک رہا کرتا تھا جو وسطِ شہر
ہو گیا وہ بھی رواں پہونچا جو وقتِ ناگزیر
بہہ رہا تھا سیل میں اسطرح جیسے کوہسا

شورشِ طوفاں نہ تھی قہرِ خدا تھا لا کلام
ہو گئے بے خانماں اکثر یہاں کے خاص و عام
موت کو بھولے ہیں جو دیکھیں یہ عبرت کا مقام
کارخانوں کا نہ اب باقی دکانوں کا ہی نام
بچ گئے ہیں جو وہ حیراں ہیں کریں کیا کاروبار

موت سے بچکر نہیں فکرِ معیشت سے مفر
بہہ گیا سب مال و زر کیونکر ہو اب انکی گزر
ڈھہ گئی ساری مکاں کچھ شاذ و نادر ہیں کھنڈر
عرصۂ آفاق ان پر تنگ ہے جائیں کدھر
پھر رہے ہیں سینکڑوں بے خانماں و دربدر

یا الٰہی رحم فرما تیرے بندے ہیں تباہ
فضل سے اپنے تبادے انکو کوئی نیک راہ
کسطرح ان بیکسوں کا خلق میں ہوگا نباہ
بے نواؤں کے لیے بس ہے تو ہی پشت پناہ
حیدرآباد دکن ہے تیری رحمت کا جوا

تو نی بخشا ہی ہمیں وہ بادشاہ خوش سیر
دی تسلی اُس نی ہم سب کو ہراساں دیکھکر
جسکے اوصاف ہمایوں سی ہیں بڑھ ہر بشر
ہوگیا اپنے رعایا کیلئے سینہ سپر

ای خدا قائم رہے سر پہ ہمارا شہریار

اپنے ایوانِ معلّٰی کر دیے خالی تمام
ہوگیا ساری رعایا کیلئے یہہ حکم عام
خانہ بربادوں کی رہنے کا وہاں ہو انتظام
دو ہماری خوانِ نعمت سی انھیں آب و طعام

صرف ہوتی ہے خزانہ سی رقم اب بیشمار

حکم حضرت سی دو ماہہ کی ہوئی تقسیم عام
لیں اپہنے کو لباس اور پیٹ بھر کھائیں طعام
جابجا بنوا لئیں شہر میں ہی انتظام
رہتا ہے دلجوئی خلق خدا میں اہتمام

میر محبوب علی خاں پر نہو کیوں جاں نثار

ای ہماری بادشاہ سو جاں سی ہم تجھپر فدا
تو ہی ظل اللہ تیرا ہمپہ سایہ ہے ہُما
کشتیِ ملکِ دکن کا تو ہی بیشک ناخدا
کون ہمدردی بھلا کرتا ہی ایسی مرحبا

ہم مکافات گناہ میں اور تو ہی اشکبار

فی الحقیقت چھا گیا تھا خلق پر فسق و فجور
گھٹ گئی تھی راست بازی بڑھ گیا تھا مکر و زور
قہر ربانی سی غافل بادۂ نخوت سی چور
معصیت پر سب کو اصرار اور عقاید میں فتور

خوابِ غفلت میں گزرتی تھی اُنھیں لیل و نہار

اب تو اس بے خبری کو دیکھکر ہوشیار ہو — خواب غفلت میں رہے بس ہوں ذرا بیدار ہو
بے کسوں کی دستگیری کیلئے تیار ہو — چارہ جوئی چاہئے ہے گر کوئی ناچار ہو
بس انہیں باتوں میں ہے خوشنودیِ پروردگار

آہ آئی یاور یہ طوفان کیا قیامت خیز تھا — دب گئے اپنے ہی مکانوں میں ہوئے اکثر فنا
رہگئے سوتے ہی کے سوتے گرفتار بلا — بعض کی لاشیں نہ نکلیں خاک سے واحسرتا
ہوگئے اُنکے مکاں خود واسطے انکے مزار

## رباعی

سلطانِ دکن جہاں میں آباد رہیں — دشمن پامال دوست سب شاد رہیں
بیواؤں یتیموں پہ کرم کی ہے نظر — ہر رنج و الم سے آپ آزاد رہیں

## رباعی

دولت کو لٹا نہ اس کا ارمان رہے — ہم چشموں میں اعزاز رہے شان رہے
غیروں کو دی رہی ہے چندے تو قوم — ہم بھی ہیں مستحق ۔ ذرا دھیان رہے

## ترکیب بند

اٹھا سایہ پدر کا رہگئے ہم نیم جاں ہوکر — بھلا ہوگا کوئی سن لے ہماری مہرباں ہوکر
سُنے کوئی تو اپنی داستانِ غم سنائیں ہم — کہ کر دیتی ہے دل ہلکا مصیبت کچھ بیاں ہوکر

اثر ہو یا نہو پھر آپ سی شکوہ نہیں ہم کو
ذرا دل دیکھئے سنئے آرزو اتنی ہی رکھتی ہیں
نہیں گر خوف ہی تو کوکب بخت سیہ کا ہی
نشانہ سامنی کسطرح اس گردش میں ٹھہریگا
پلٹ آتی ہیں آہیں اپنی گنبد کی صدا بنکر
ابھی تک مشت خاکستر ہی باقی پھر نہ پاؤگی
ہمارے سر پہ یہہ بادل نہیں گرد یتیمی کا

مگر ہاں گوش لیں آپ سن لیں یہی داں ہو کر
چلے جائینگی اس کوچہ سی پھر ہم شادماں ہو کر
زمیں بھی جس سی ٹکر کھا رہی ہی آسماں ہو کر
خدنگ آہ پھر کیونکر لگائیں ہم کماں ہو کر
جلاتا ہی ہمیں یہہ کوہ غم آتش فشاں ہو کر
ہوا میں منتشر ہو جائیگی جب یہہ دھواں ہو کر
ہمارا رخت ہستی اڑ گیا ہی دھجیاں ہو کر

یتیموں کی خبر لینے کو اے صاحب دلو اٹھو
تم ان صاحب دلوں کا ساتھ دو اے غافلو اٹھو

کبھی ماں باپ کی آغوش پر کیا ہی حلاوت تھی
نہ آنکھو نیند آتی اک ذرا بے چین گر دیکھا
چلے جب گھٹنیوں ماں نے سدا پیش نظر رکھا
ہمیشہ نازبرداری ہماری وہ کیا کرتی تھی
ہماری واسطے آنا کھلائی اور دوا رکھی
کبھی آغوش مادر اور کبھی زانو پدر کا تھا

سراپا پر خدا کی دی ہوئی ان میں محبت تھی
نہ سوتی رات بھر جاگا کیں وہ ایسی جو الفت تھی
چلے پردیس تو پھر پر ہر دم پدر کی چشم الفت تھی
انہیں شکوہ ہمارا تھا نہ کچھ ہمکو شکایت تھی
نہوں جنسے بیسکا دیہان تھا کیا ہی شفقت تھی
ابھی تک یاد ہی ہمکو جو اپنی شان و شوکت تھی

ابھی تھا بچپنا سر سے اٹھا جو باپ کا سایہ
وہ انکی موت یا قسمت یتیموں کی قیامت تھی

ہوئی نادار و مفلس چند دن میں آہ ری قسمت
نہ دولت تھی نہ ثروت تھی نہ شوکت تھی نہ حشمت تھی

اثاثہ گھر کا جو تھا بیچ کر چندے بسر کر لی
بکا جب گھر پھری در در مصیبت پر مصیبت تھی

تمہاری دستگیری نے ہمیں اب کچھ بچایا ہے
ہمیں بیت الیتامیٰ میں مقدر لیکے آیا ہے

ہماری باپ ماں اب آپ ہیں اسکا یقیں رکھیے
ہم اب وابستہ دامن ہیں اسکو دلنشیں رکھیے

ہمیں مشرق میں رکھیے آپ یا مغرب کے ملکوں میں
ہماری یاد لیکن اک ذرا دل کے قریں رکھیے

ولایت آپکی ہے تابع احکام والا ہیں
رہینگے ہم خوشی سے آپکی مرضی کہیں رکھیے

پسند خاطر اقدس اگر ہے لکھنؤ اچھا
مطیع حکم والا ہیں بہت بہتر وہیں رکھیے

شکستہ دل بہت ہیں خوف ہے ٹوٹے مکانوں میں
مناسب ہے کہ پاس خاطر اندوہگیں رکھیے

گھٹا جاتا ہے دم اتنی یتامیٰ اور مکاں چھوٹا
نتیجہ اسکا کیا ہوگا نظر انجام بیں رکھیے

ہماری کار فرما کیا کریں جب فنڈ خالی ہو
قصور انکا ہے کیا الزام یہ انپر نہیں رکھیے

ہمارا بار ہے اور دوش ہے حضرت سلامت کا
جو ہم سے پوچھیے تو ہم یہ کہدینگے یقیں رکھیے

قریب شیعہ کالج ایک بنجائے مکاں اپنا
ٹھکانہ اس سے بہتر ہوگا دنیا میں کہاں اپنا

شعاعیں آفتاب علم کی پڑتی ہیں ہم پر
ہمارے خانہ دل جگمگائیں نور سے یکسر

نہ تاریکی جہالت کی رہے پھر نام کو ہم میں
سدا انوار ایماں سے ہے روشن ہمارا گھر

جو پیشیں خواب کو لیں پس خیال نور ایماں ہو
جو اشخاص صبح کرتے ہیں تو صل علی پڑھ کر

اگر کھیلیں گے زیر سایہ دیوار کالج ہم
سبق ملیگا اس کھیل میں بھی کچھ نہ کچھ اکثر

سبق حاصل کرینگے بے پڑھے بھی ہم یقیں رکھیے
بنا دینی ہے صحبت عالموں کی صاحب جوہر

وقار علم نظروں میں سما جائیگا بچپن سے
رہینگے باکمال علم و ہنر پھر ہم جواں ہو کر

اصول دیں اساس اسکی فروغ دین شان اسکی
یہہ وہ کالج نہیں تعلیم سے جسکے نہیں بہتر

یہہ کالج تاج برٹش کا معاون ہمیشہ ہوگا
کہ رکھا لارڈ منٹو نے خود بنیاد کا پتھر

رہیں وہ خوش خدا محفوظ رکھے ہر غم و ہم سے
رقم دی اور مدد کی اور مدد بھی کی ہے ہم سے

یہی احسان ہم کو تابع فرماں بنائے گا
وفاداری ہمیشہ سلطنت کی یہہ سکھائیگا

یہی کالج ہمارا رہنما ہوگا زمانہ میں
یہی تو راست بازی کی ہمیں ہر دم سکھائیگا

کرینگے خدمتیں ہم ویسی اپنے ملک و ملت کی
نہ کوئی حرف رکھیگا نہ پھر انگلی اٹھائیگا

یہی کالج محافظ ہوگا ہمارا اصولوں میں
ہر اک ٹھوکر سے ہر مشکل سے یہہ ہم کو بچائیگا

یہی مشرق سے نکلیگا ستارہ علم و حکمت کا
یہی کالج صراط مستقیم اک دن بتائیگا

علوم دین و دنیا سے کریگا باخبر ہمکو
غرور جہل کی پھندی سے یہہ ہم کو چھڑائیگا

پڑہینگے سائنس اور صانع کی قدرت پہ نظر ہوگی
پڑہینگے فلسفہ نورِ بصیرت جو بڑہائیگا

یہی کالج کریگا شہرۂ آفاق عالم میں
یہی کالج تو راہ راست پر ہم کو لگائیگا

رہ گم گشتہ کا یہہ خضر ہے اسکو یقیں سمجھو
ملیگا پھر نہ ایسا رہنما دیکھو یقیں سمجھو

بہک جاؤں نہ پھر اک جام دو یا ساقیِ کوثر
کہ جسکو پیکے یاد آجائے پھر بھولا ہوا دفتر

ملا مضمون تمیموں کا چلے تم شیعہ کالج کو
کچھ اپنے فرض سے تم ہٹ گئے ہو آج ای یاور

مئے حبِ علی بچپن سے ہیں تو پینے والا ہوں
اگر کچھ لڑکھڑاؤنگا تو کہہ اٹھونگا یا حیدر

زباں پر نام آتے ہی سنبھل جاؤنگا قوت سے
کہ میری خون کے ذروں میں اب مٹی کے ہیں جوہر

دلا ساقی کی رگ رگ میں حیاتِ جاودانی ہے
رگوں میں دوڑتی پھرتی ہے مئے تو لہو بنکر

کرم سے اپنے ساقی کے بھلا محروم میں ہونگا
ملا جام ولا دہ! ادہر لو ہو گئے تیور

یقیں ہوگا انہی ساقی کا اب کچھ حال لکھتا ہوں
کہ کیا گزری ہے انپر بعد قتلِ سبطِ پیغمبر

انہیں کے واسطے کل آیۂ تطہیر آیا تھا
دہی بلوے میں ہیں دشتِ بلا کی آج ننگے سر

کسی کے آہ وہ دستِ ستم اور کیا قیامت ہے
کسی کے کان کے بندے کسی کے دوش کی چادر

ترس آیا نہ آلِ مصطفے پر کیا مسلماں تھے

یتیموں پر کسی رحم آیا نہ انکو دشمن جاں تھے

عطش وہ تیز ان کے پھول سی چہرونکا مرجھانا
وہ سایہ سر سے اٹھنا باپ کا وہ رنج و غم کھانا

کڑی وہ دھوپ دشت کربلا کی حشر کا عالم
طپش سے آفتاب گرم کی وہ رنگ سونلانا

وہ انکی بیکسی اترے ہوئے چہرے پہ یہ حالت
وہ جلنا انکے خیموں کا وہ گھبرا کر نکل جانا

لپکنا آگ کا کرتہ کسی کا وہ پکڑ لینا
وہ اسکا دوڑنا گھبرا کے شعلہ کا بھڑک جانا

چھپٹنا پھر کسی خاتون کا وہ بیقراری سے
اٹھانا گود میں اس طفل کا سینہ سے لپٹانا

وہ جانا قافلہ کا کربلا سے شام کی جانب
برہنہ پشتوں پر بیکسوں کا آہ وہ بٹھلانا

یتیموں کو اذیت ہر طرح کی راہ میں دینا
کسی کا دیکھنا سر باپ کا اور گود پھیلانا

کسی دربار میں وہ داخلہ ہونا یتیموں کا
کسی کا سامنے وہ تخت کے اک اک کو بلوانا

کسی ظالم کا لانا تازیانہ قید خانہ میں
وہ [illegible] بچونکا مارے خوف کے اسوقت تھرانا

یتیمی ایک آفت ہے یتیمی اک قیامت ہے
نہ ہونا باپ کا سایہ مصیبت ہی مصیبت ہے

کئی سو سال اسکو بعد بھی آفت یہی آن پر
بنائی تھی عمارت انکو دیوار و میں چنوا کر

کیا شفقت سے ظالم نے اس طرح انکے اپنے ہوتے تھے
عدو کیا رحم کرتے جنکی طینت میں تھا شور و شر

ہوائی دہر نے افسوس انکو کر دیا روشن
جو چنگاری عداوت کی لگی تھی زیر خاکستر

مودت تھی فی القربیٰ کی چھپی انکے سینوں میں
لگا کر دل سنا کرتی تھی یہ ارشاد پیغمبر

وہ دشمن تھی مگر افسوس ہم کو اسپہ آتا ہے
کہ جو ہیں دوست وہ بھی چشم پوشی کرتی ہیں یکسر

تباہی میں نظر آئی جو اولاد نبی ہاشم
برہنہ پا اگر وہ ٹھوکریں کھاتی پھریں در در

اگر محتاج ہوں کھانیکو کپڑے کو تو ہوں ذلیل وہ
بری حالت سے یہ پھرتی رہیں گلیوں میں ننگے سر

سماجوں میں لگا لیجائیں اپنے آریہ انکو
بنا لیں پادری دھوکے سے عیسائی انہیں کچھ پھر

انھیں تو ہو نہیں سکتے طور ہیں اپنو سے کیا اُنکے
یتیموں کے لیے ساماں دیکھو جا بجا اُنکے

تمہیں سوچو یتیموں کے لیے کیا تم کو شایاں ہے
تمہیں سمجھو یتیموں کے لیے کیا حکم قرآں ہے

جدا کس طرح ہونگے جب یہ وابستہ تمہارے ہیں
یہی سمجھو کہ انکا ہاتھ ہے اور اپنا داماں ہے

تمہاری ہو کے چھانیں خاک گلیوں کی یہ ہی زیبا
تمہیں دیکھو جماعت انکی کس درجہ پریشاں ہے

کہے گا کون تم سے وہ تو ہیں بے والی وارث
تمہیں اٹھو تمہارے دیس میں گر کچھ رہ پنہاں ہے

خبر لو یا نہ لو بچے تمہاری قوم کے یہ ہیں
تمہیں پوچھو کوئی دنیا میں انکا اور پرساں ہے

پسے گا دل تمہارا ایسی سختی سے یقیں ہم کو
تمہیں پوچھو کہ قطرہ اشک کا گر کوئی گریاں ہے

کہاں جائینگے یہ بیکس اگر تم ہو گئے غافل
تمہیں کہدو کہ پھر بچنے کا انکو کون امکاں ہے

یہی ہم کہتے نہیں دارالیتامی میں انھیں بھیجو
تمہیں دیکھو گھر میں نہیں گر کوئی کھانے کا ساماں ہے

نہالانِ چمن کسکے ہیں دلمیں غور تو کر لو
تمھیں سمجھو اسی آخر تمھارا ہی گلستاں ہے

یتیموں کی جو تم محسن نہوگے کیا برا ہوگا
بھلائی ان یتیموں کی جو چاہوگے بھلا ہوگا

## قومی نظم

لوگ کہتے ہیں کہا کرتے ہیں دولت چاہیئے
قوم کی اصلاح کو دل اور ہمت چاہیئے

صاحب ثروت نہوں کچھ منچلے عاشق ہوں کی
چاہیئے کچھ درد دل کچھ پاس ملت چاہیئے

چاہیئے دل ہمکو معراج ترقی کے لیے
اس سند کو کیا بھلا مہر نبوت چاہیئے

دوسری قومیں پہونچی ہیں کہاں منزل پہ اب
ہم رہے جاتے ہیں پیچھے اسکی غیرت چاہیئے

کون تھے اسلاف اپنے اور کیسے رہنما
خون انکا ہے رگوں میں کچھ حمیت چاہیئے

نام لیوا کس کے ہیں کچھ لاج ہے اسکی ضرور
شرم ہمکو چاہیئے دل چاہیئے ہمت چاہیئے

کس نظر سے دیکھتی ہیں دوسری قومیں ہمیں
اس سے بڑھکر اور بھی کیا ہمکو ذلت چاہیئے

چشم پوشی کیوں کریں اپنی نہیں وہ غیر ہیں
مضحکہ ہوتا ہے کیسا ہم پہ غیرت چاہیئے

خود ہماری کاہلی نے کردیا ہمکو ذلیل
اپنی ہاتھوں اور کچھ اپنی حقارت چاہیئے

گر کے نظروں سے ابھرنا ہو گیا مشکل کہیں
اس سے گہرا اور کیا قعر مذلت چاہیئے

ہے مجبورِ ماندگی ہر آج اولادِ رسول
ہم کو غفلت چاہیئے یا پاس عزت چاہیئے

اُمتِ محبوبِ حق ہونے پہ ہمکو ناز ہے
پھر نہ کیا اولاد سے انکی محبت چاہیئے

ٹھوکریں کھاتی ہیں در در کون اپنی نورِ عین
غور سے دیکھو ذرا چشم بصیرت چاہیئے

دیکھنا ہیں جائیے دار الیتامیٰ دیکھیے
گر نگاہِ اعتبار و چشم عبرت چاہیئے

ہیں گلستان سیادت کی یہ کمسن نونہال
ان کی خدمت چاہیئے ان پر ریاضت چاہیئے

کیا ہیں احکامِ الٰہی کیا ہے ارشادِ رسول
ان یتیموں کے سروں پر دست شفقت چاہیئے

حق صریح کسکا ہے لکھنے ذوی القربیٰ کے بعد
یہ تو مسکیں بھی ہیں انپر فرط رحمت چاہیئے

ان کی تعلیمی مصارف انکے اخراجات سب
ہیں تمہارے دوش پر اور تمکو ہمت چاہیئے

اس کا اندازہ تو کر لو اور سمجھو مہرباں
غیر کیوں دینگے مدد اسکی تو غیرت چاہیئے

شرم ہی اغیار سے کیوں طالب امداد ہوں
فضل خالق چاہیئے اور اپنی قوت چاہیئے

آپ ہم اپنی مدد کے واسطے تیار ہوں
پھر خدا کی بھی مدد ہوگی عقیدت چاہیئے

سیکھنا کیا ہے انکو اسکو پہلے دیکھ لو
کیا لیاقت چاہیئے کیا قابلیت چاہیئے

علم و فن جتنے ہیں انمیں سے پیشے طول کی ہیں
صنعت و حرفت میں بھی انکو مہارت چاہیئے

ٹھانلیں اس دل میں کہ سر کرنا ہے ہاں بحر و بر
اسلیے علم ریاضت اور مساحت چاہیئے

شرق سے تا غرب پہونچے نور انکے علم کا
ملک میں یورپ کی بھی ہو جائے شہرت چاہیئے

دل لگا کر انکو پڑھنا چاہیئے علم و فن
سائنس کی ہر جزو کل سے واقفیت چاہیئے

چاہیئے جو علم ہیں ہیں طاق ہوں مشتاق ہوں
ہندسہ جبر و ثقیل اور علم ہیئت چاہیئے

کوئی بیرسٹر بنے اور کوئی ہو انجنیر
اور کسی کے واسطے فن زراعت چاہیئے

انکو قانونی دقایق پر رہے پورا عبور
کیونکہ انکو کامیابی سے وکالت چاہیئے

ہاتھ دھو کر نوکری کیلئے پیچھے پڑیں
یہہ سمائیں آزاد انھیں علم تجارت چاہیئے

مستعد ہیں سیکھنے کو یہہ تو ہر اک علم و فن
حضرت ناصر کی مگر حضرت اعانت چاہیئے

دستگیری کیلئے اُٹھے ہیں شروع وقت سکوت
آپ کی ہیں آپ کو انسے مودت چاہیئے

سر پہ صدموں کا اب سلسلہ ہے نایاب کا
مہربانی چاہیئے چشم عطوفت چاہیئے

کام آئینگے ہمارے ایکدن انکو پڑھ کے یہہ
قوم کی ڈھارس ہیں ان سے یہہ عقیدت چاہیئے

قوت بازو ہیں انکے یہہ رہے پیش نظر
بھائی سمجھو تو ہیں پاس اخوت چاہیئے

کون کہتا ہے کہ تم سب بار لو اپنے سر
اپنے امکان تک تو ہمدردی نصرت چاہیئے

سمجھے تا قوم کی حالت نہایت ہی سقیم
اور سنبھلنے کو بھی ان کی ایک مدت چاہیئے

رفتہ رفتہ راستے پر سب کی سب آجائینگے
کام مشکل ہی سہی پر ہمکو ہمت چاہیئے

ہم پہنچ جائینگے اکدن منزل مقصود تک
ہاں ارادہ چاہیئے اور صدق نیت چاہیئے

ہیں ابھی ہم کے خیال ہم جو تن پیدا ہیں
آدمی ہم ہیں تو ہم کو آدمیت چاہیئے

دوسروں کے کام آئیں ہم بہت آسان ہے
نفس امارہ پہ بس تھوڑی سی قدرت چاہیے

چھکتے چہرے قوم کے افراد سے مطلب نہیں
اچھی صورت کیا کرینگے اچھی سیرت چاہیے

دی خدا نے عقل اور ہم کام اس سے کچھ نہیں
کیا مناسب ہے یہی کفران نعمت چاہیے

کر دکھانا چاہیے کچھ وقت ہے وہ آئیگا
کیا مواعظ چاہیے اب کیا نصیحت چاہیے

ڈوبتی ہے قوم کی کشتی خدا کیواسطے
ناخدا بنجاؤ سنبھالو تم کو ہمت چاہیے

یہہ تو سمجھو تم بھی اس کشتی پہ آخر ہو سوار
کیا تمہارا فرض ہے کیا در حقیقت چاہیے

پھیر لینا آنکھ کا انجام بینی سے ہے دور
کام آؤ قوم کے چشم مروت چاہیے

زندگی گم دن کی ہے لازم ہے عقبیٰ کا خیال
چار دن کیواسطے کیا شان و شوکت چاہیے

مال دنیا سے ملا بھی گر تو بس دو گز کفن
یاد کھانے کو زمیں کچھ بہر تربت چاہیے

تم یتیموں کے لیے تعمیر کر دو یہاں مکان
تم کو عقبیٰ میں اگر ایوان جنت چاہیے

دو یتیموں کو سدا کرتے رہو ایثار نفس
لو اگر خلد بریں کی تم کو نعمت چاہیے

یہاں یتیموں کو نبھانا چاہیے تمکو لباس
وہاں اگر استبرق و سندس کا خلعت چاہیے

چاہیے ہو رتبۂ السابقون السابقون
تو مدد کرنی ہے انکی تم کو سبقت چاہیے

پرورش انکی کرو جو ہیں یتامیٰ شیر خوار
ساغر کوثر اگر پر لطف و لذت چاہیے

الغرض دنیا میں و عقبیٰ میں ہے اس سے فلاح
قوم کی خدمت پہ تم کو دل سے رغبت چاہیے

قوم کے یادر ہیں یاور کی ہی یہہ آرزو
کچھ توجہ اسطرف عندالضرورت چاہئے

## سلام

لب کوثر نظر وہ جانب ساغر اٹھاتی ہیں
جو پہلے خاکپای ساقی کوثر اُٹھاتی ہیں

قلم بہر ثنا ہم یا علی کہکر اُٹھاتی ہیں
تو بام عرش تک مضمون عالی اُٹھاتی ہیں

نہ اٹھینگے تمھاری آستانی سی یا علیؑ ہم تو
گدائی بینوا اس در کی کب بستر اُٹھاتی ہیں

فروتن ہو اگر تم چاہتی ہو خلق میں رفعت
وہ نیچا دیکھتے ہیں کبر سی جو سر اُٹھاتی ہیں

جو حاسد ہیں وہی داد سخن میں بخل کرتی ہیں
سمجھتے ہیں کہ ہم کیسی انچ زر اٹھاتی ہیں

مرقع حیدر کرار کا آنکھوں میں پھرتا ہے
سوی میداں عناں کو جب علی اکبر اٹھاتی ہیں

حرم سی آخری رخصت کو آتی ہیں شہ والا
ہمک کر گود میں بانو کی اصغر اُٹھاتی ہیں

جگر جلتا ہی یاد تشنگی شاہ عالم سے
جو آب سرد کا ہم ہاتھ میں ساغر اٹھاتی ہیں

سنا یا جب سکل عبا کو خیر فرمایا
مدینہ سی اب اس کشتی کا ہم لنگر اُٹھاتی ہیں

کہا شہ نے نہ دیکھا ہوگا اتنے دور میں تم نے
ٹھہر جای فلک ہم لاشہ اکبر اُٹھاتی ہیں

انہیں پامال ہو جاتی ہوی آنکھوں سی دیکھا ہے
جو مثل سبزہ نوخیز اپنا سر اُٹھاتی ہیں

ملک کہتی ہیں یہہ ہی ناخدای کشتی امت
جو عابد راہ میں زنجیر کا لنگر اُٹھاتی ہیں

عدو کس طرح کرتی ہیں شہ والا کی مہمانی
کبھی نیزہ لگاتی ہیں کبھی خنجر اٹھاتی ہیں

جگر ہے علقمہ کا پانی پانی شرم کے مارے
مصیبت تشنگی کی شاہ بحر و بر اٹھاتی ہیں

بہت ہم چاہتے ہیں ضبط کر سکتے نہیں سکتا
تلم رکھتی ہیں اکثر ہاتھ سے اکثر اٹھاتی ہیں

حرم چہرے کو چھپا لیتی ہیں اپنے شرم کے مارے
جھکے ہیں شرم سے سر بھی نہیں اوپر اٹھاتی ہیں

حرم کو بہر ذلت اک بھرے دربار میں اعدا
بٹھاتی ہیں سر تیغ و چادر اٹھاتی ہیں

ضعیفی میں جواں بیٹے کا مرنا اک قیامت ہے
کلیجہ تھام کر شہ لاشۂ اکبر اٹھاتی ہیں

کہا بانوئے زینب سے عدو خیمے میں جب آئے
نہیں معلوم اب کیا فتنۂ محشر اٹھاتی ہیں

کبھی اکبر کا غم ہے اور کبھی اصغر کا ماتم ہے
ہمارے واسطے کیا کیا الم سرور اٹھاتی ہیں

صدف ہے چشم دُر ہیں بہا ہیں اشک کے قطرے
ملک مجلس میں ان کو عرش سے آ کر اٹھاتی ہیں

چلو سدؔ روضۂ شہ کو بس وہی آرام کی جا ہے
بہت اب ہند میں تکلیف اے یاور اٹھاتی ہیں

## سلام

پاس خاطر پہ نظر اہل نظر رکھتے ہیں
نکتہ چینوں کا نہ بدخواہ کا ڈر رکھتے ہیں

دل میں دشمن کے بھی حاسد کے بھی گھر رکھتے ہیں
کہ نہ دولت ہے نہ ہم کوئی ہنر رکھتے ہیں

# سلام

چشم سے اشکِ غمِ شہ میں تڑپ کر نکلے
یا صدف میں دُرِ غلطان تھی کر باہر نکلے

جنگ کو حضرت عباس سے دلاور نکلے
کر علم لے کے علیؑ جانبِ خیبر نکلے

میرے اشکوں کے مقابل وہ بھلا ہو تو سہی
قعرِ دریا کو ذرا چھوڑ کے گوہر نکلے

شبِ عاشور قیامت کی عیاں تھی آثار
جھلملاتے ہوئے جب چرخ پہ اختر نکلے

یوں برآمد ہوئے شہ خیمۂ زنگاری سے
دامنِ کوہ سے جیسے شہِ خاور نکلے

آرزو ہے تو یہی ورنہ نہیں موت سے خوف
روح نکلے تو درِ شاہ پہ جا کر نکلے

ضربِ حیدر کا فرشتوں پہ اثر ہے اب تک
کوئی جبریل سے پوچھے تو کہ شہپر نکلے

فوجیں بھاگیں تو کہا ماہِ بنی ہاشمؑ نے
جنگ کو اب پسرِ سعد بد اختر نکلے

قتلِ اعدا سے ہوئی کند نہ شہ کی تلوار
اور بھی تیز ہوئی اور بھی جوہر نکلے

جنگ کی راہ کھلی نہر میں اُترے تشنہ
پھر تو تشنہ علمدار دلاور نکلے

اشکِ غم کا ہے جو رتبہ وہ اگر ہو معلوم
ڈھونڈھتے آبِ بقا کو نہ سکندر نکلے

طفلِ اشک اپنے مچلتے ہیں کہ لڑ کر دیکھیں
کہیں آغوشِ صدف سے کوئی گوہر نکلے

وضع داری ہے اسی میں یہ مومنی کہتے ہیں
جان نکل جائے نہ کہنے سے مگر زر نکلے

ہم گنہگاروں کی بخشش کو بڑی رحمتِ حق
بخشوانے کیلئے جب علی اصغرؑ نکلے

بوسے عباسؑ کے شانوں کیلئے حیدرؑ نے
نہر سے آپ جو منصور و مظفر نکلے

ہوئی میدان میں نمایاں شب روز محشر
جب حرم خیمۂ اطہر سے کھلے سر نکلے

کہا بانوؑ نے کہ دولہا تو بنا لوں تجھ کو
کوئی ارمان تو میرا علیؑ اکبرؑ نکلے

فوج اعدا کو بھگا کر یہہ کہا اکبرؑ نے
جنگ کو واسطے اب قائدِ لشکر نکلے

نکلے انصار کو شہ لیکے وطن سے جسطرح
گل سے بو یا چمنستاں سے گلِ تر نکلے

ماں نے لیں عونؑ محمدؑ کی بلائیں بس پر
دونوں شہزادے جو گھوڑوں پہ برابر نکلے

فیض سے نظم کی ہو نظم میں شہرہ اپنا
قدرداں کوئی زمانہ میں جو یاور نکلے

## سلام

عارضِ اکبر خورشید رو کے مقابل ٹھہرے
اک ذرا سامنے آکر مہ کامل ٹھہرے

آکے کوفہ سے ستمگر لبِ ساحل ٹھہرے
جلتی ریتی پہ عطش میں شہ عادل ٹھہرے

تھے جو ساونت نہ حضرت کے مقابل ٹھہرے
سامنے تیغ کے ٹھہرے بھی تو بسمل ٹھہرے

دھو گئی نامۂ اعمال زبوں لشکر نے
نقش بر آب ہوے سب خطِ باطل ٹھہرے

دستِ حرص بھی دنیا میں ہے کیا نا محمود
نہ رکے پائے طلب گر کفِ سائل ٹھہرے

شاہ کہتے تھے دعا کر لوں پئے امتِ جدؐ
رگِ گردن پہ اگر خنجرِ قاتل ٹھہرے

عندلیبِ چمنستانِ نبی ہیں مداح
بے زباں اسکے مقابل میں عنادل ٹھہرے

ہیں یہ ایوانِ سلاطین کہ صفِ نقشِ قدم
راز فانی میں وہ ٹھہریں تو مشکل ٹھہرے

نہ ٹھہرنے کی جگہ تھی یہ سرائے فانی
سر پہ کھیلا کی قضا اور یہ غافل ٹھہرے

فکر عقبیٰ کی رہی ولیس رہا خوفِ خدا
مطمئن خلق میں نہ دور نہ عاقل ٹھہرے

بیبیاں اور یہ گھٹ گھٹ کے یہی تھی تقصیر
جان آجائے اگر سایہ میں محمل ٹھہرے

اشکِ غم چشم میں ایسے آکے ٹھہر جاتے ہیں
جسطرح تھک کے مسافر سرِ منزل ٹھہرے

بیقراری غمِ امت میں سبب تسکیں ہے
مجھ کو آجائے تسلی جو ذرا دل ٹھہرے

ماں یہ کہتی تھی مرا لال یہ اور جنگل ہے
ہائے کیونکر غمِ فرقت میں مرا دل ٹھہرے

بحرِ عصیاں کو تو طلم ہے تیرا دریا یارب
اسکا بیڑہ بھی نہیں اب لبِ ساحل ٹھہرے

## قطعہ تاریخ

میرے لائق دوست محمود علی
جن کو حاصل ہے کمالِ دوستی

تھا عزیز از کہ خیالِ علم دوست
اور بھی شیدا لیے جمالِ دوستی

شعر وہی نے جن کے ظاہر کر دیا
دل سے ہے ان کو خیالِ دوستی

جو نصائح کا ذخیرہ بن گئی
ہے سراسر جس میں حالِ دوستی

شک نہیں الحق ہر اک میں ذرا | پند ہے لیکن مآلِ دوستی
مصرعۂ تاریخ یاؔور نے لکھا | لقمۂ شیریں ہے پنہاں دوستی

۱۳۲۹

## قطعۂ تاریخ

مثنوی لایق کی یہ بے مثل ہے | اس میں پایا لوئے معنی و بیاں
موتیوں میں تولیے ہر لفظ کو | ہے یہ گنجینہ گہر کا بے گماں
اس کا ہر اک شعر ہے مثلِ صدف | صاف ہے جس میں دُرِ معنی عیاں
قوم کو لایق نے یاؔور بے نظیر | مثنوی پند ہی ہے دُرفشاں

۱۳۲۹

## قطعہ

ساتویں تیرہ کیا رشتہ شیر دکن | نام جس میں ضیا نے گوڑ دیا
سے نے دیکھا کہ دیکھے اک اعلان | رشتۂ اتحاد توڑ دیا
تھے بہادر جو دوست گھبرائے | نام لکھنے میں یا فہ چھوڑ دیا

محرر سنہ ۱۳۲۹ ف

# سلام

علیؑ مرتضیٰ نے پیش رب جو مرتبہ پایا / وہ رتبہ کب کسی نے جز رسول کبریا پایا

ولائے مرتضیٰ حاصل ہوئی قرب خدا پایا / ملائک کو بھی غبطہ ہو وہ ہمنے رہنما پایا

علیؑ نے رتبۂ اعلیٰ جو پیش کبریا پایا / کسی نے خلق میں پایا تھا ایسا بھی بھلا پایا

حُر غازی نے راہ حق پہ آ کر کیا صلہ پایا / ملی جنت بڑھا اعزاز قرب مصطفےٰ پایا

ہمیں اشکال آساں ہیں کرنا فرق مشکل ہے / خدا کی فضل سے ہمنے عجب مشکلکشا پایا

جناں کا نام سنتے ہیں پہ آنکھوں نہیں دیکھا / مگر ہاں سرزمین کربلا سے کچھ پتہ پایا

تجھے دنیائے دوں کی حرص نے بالکل فنا یا تھا / مگر اچھا مقدر تو نے حرؑ باوفا پایا

ہمیں اعمال بد روکینگے کیا جنت میں جانے سے / ہمیں کیا خوف جب ہمنے علیؑ سا پیشوا پایا

حسینؑ ابن علیؑ نے جو شہادت سے کیا حاصل / کوئی کہدے یہہ رتبہ کس نے پیش کبریا پایا

قدم ہے قائمؑ آل نبی کا دین کا لنگر / جہاز اُمت عاصی نے کیسا ناخدا پایا

ثنا میں آل احمد کی اگر اک بیت بھی کہدی / قبالہ مل گیا قصر جناں کا یہہ صلہ پایا

وفور تشنگی میں تیر سے اصغرؑ ہوئے بیجاں / نہ مرتے وقت بھی افسوس قطرہ آب کا پایا

جہاں میں دوست کم ملتے ہیں [illegible] / جسے دیکھا اسے اپنی غرض کا آشنا پایا

## قطعہ

انبہ بھیجے مرے آقا نے مجھے — کون آقا جس پہ ہوں دل سے نثار
نام نامی جن کا ہے بہرام جنگ — جسکے ہیں احسان مجھ پر بے شمار
پہنچنے سے مورد الطاف ہوں — فیض سے جسکے رہا میں کامگار
انبہ بھی کس درجہ ہیں یادر لذیذ — نغز اور پُر مغز شیریں خوشگوار
زینت کلپاک ہے بلقیس باغ — یہہ ثمر ہیں حاصل فصل بہار

اپنے آقا کی کرم سے خلق میں
آج یادر کو ہے عز و افتخار

### تاریخ سرفرازی بعہدۂ جلیلۂ صدارت عظمیٰ بمرتبۂ دوم رئیس اعظم دستور معظم عالیجناب معلی القاب مہاراجہ سر کشن پرشاد یمین السلطنت بہادر دام اقبالہ

چوں دوبارہ صدر اعظم شاد گشت — حاسداں را از حسد شد رنج و غم
مصرع تاریخ یادر نذر کرد — سر یمین السلطنت والا حشم

١٣٣٦ف

مصرع تاریخ تولد فرزند ارجمند جناب مولوی
محمد عبد اللہ یوسف علی صاحب صدر المہام مال

یاور ہماری کان میں پہنچی جو یہ خبر
ہمنے بھی صاف مصرع تاریخ کہدیا

صدر المہام مال کو حق نے دیا پسر
والا شکوہ قوت دل پارہ جگر
۱۳۴ ھ

تاریخ وفات دختر مکرمی سید فضل حسین صاحب وکیل
ساکن پربھنی مرحومہ کا تاریخی نام میں نے
ہادی رکھا تھا

بیٹی فضل حسین کی تھیں یہ
جینے مرنے کی ہے یہہ تاریخ

بیوی زیدی کی حور فردوس
انوری خاتون نور فردوس
۱۳۴۰ ۱۳۱۹ ع

میرے دو بھتیجے اور دو بھتیجیوں کی آپس میں
شادیاں ہوئیں اور میں نے تاریخی خطاب

برخوردار دُلہن دیا اہلِ بصیرت دو کا تعمیہ کریں
تو ہجری اور فصلی دونوں سنہ اس ایک
خطاب سے معلوم ہو جاویں گے

مری بیٹی ہیں دو اور بھتیجیاں دو ہیں
تو صاف یاور خوش فکر نے خطاب پایا

خدا کے فضل سے دیسے شادیاں ہوئیں جو دو جا
سنین فصلی و ہجری کا جس سے ہو گا شما

خطاب ایک ہے صوری و معنوی دو ہیں
ملا دو لفظ دُلہن سے جو لفظ برخوردار
۱۳۱۰ف
۱۳۱۸ھ

۷۸۶



# حصۂ دوم

## غزلیات

مجھ سے برگشتگیٔ بخت جدا ہو کیونکر — خضر کی طرح کوئی راہ نما ہو کیونکر

جب برائی پہ ہو تقدیر بھلا ہو کیونکر — پھر موافق کوئی تدبیر بھلا ہو کیونکر

شکوۂ ظلم و تعدی و جفا ہو کیونکر — باوفا ہوں نہ مجھے پاس وفا ہو کیونکر

خوبرو یونسی بھلا مہر و وفا ہو کیونکر — فکر انکو تو یہہ ہے جور و جفا ہو کیونکر

ناز و انداز سمجھتے ہیں اگر ظلم و ستم — تو حسینوں سے بھلا مہر و وفا ہو کیونکر

انکے وعدوں کو میں سچ مان لیا کرتا ہوں
قلب مضطر کو سکوں اسکے سوا ہو کیونکر

خاک دل صاف ہو پہنچی جو کسی دست سے رنج
آئینہ میں جو پڑے بال صفا ہو کیونکر

صاف باطن ہو تو کینہ نہیں رہتا دل میں
زنگ آلودہ اگر ہو تو جلا ہو کیونکر

جادۂ علم و عمل ہمکو بتائے کوئی دن
ہم نہ چاہیں تو کوئی راہ نما ہو کیونکر

نعمتیں حق کی تو اتنی ہیں نہیں جنکا شمار
شکر اس عمر دو روزہ میں ادا ہو کیونکر

بدر خود معتقد حسن تھا دو ہفتہ تک
تو مقابل ترے اے ماہ لقا ہو کیونکر

غیر کا آپ بھی محتاج ہے تو اے منعم
تو جو دے صاحب حاجت کو بھلا ہو کیونکر

آنکھ کے پردے تو موسی نے اٹھائے ہوتے
جو ہو محجوب وہ پھر جلوہ نما ہو کیونکر

میری اُلفت کا یقیں تو نہیں آتا تم کو
تم بتا دو کہ کوئی تم پہ فدا ہو کیونکر

امراء القیس عنیزہ کا ستائش گر تھا
اُس سے خوبی کی تری مدح و ثنا ہو کیونکر

لاکھ غلطاں ہو گہر غلطاں رہے کیا ہوتا ہے
تیرے دنداں کی طرح اُس میں جلا ہو کیونکر

فیض سے نظم کے جب تو شرف اندوز ہوا
پھر طبیعت تری یاور نہ رسا ہو کیونکر

# غزل

اور دس بیس اگر چاہنے والے ہوتے
ظلم پھر آپ کے دنیا سے نرالے ہوتے

کچھ شوق نے ارمان نکالے ہوتے
دہرا آنچل جو وہ سینہ پہ نہ ڈالے ہوتے

بوجھ اٹھنا تھا یہ مشکل کمر نازک سے
ہاتھ کھینچے وہ جو نہ ہاتھوں سے سنبھالے ہوتے

اپنی کملی میں بسر ہوتی ہے کیا بے کھٹکے
سنتیا کون اگر پاس دوشالے ہوتے

تیر اپنے مری پہلو سے جدا تم نے کیے
کاش ارمان دل زخمی کے نکالے ہوتے

تو نے گرتی ہوئی آنچل کو سنبھالا تو کیا
سینہ جو اٹھتی ہوئے فتنے تھے سنبھالے ہوتے

بدگمانی تری آئینہ پہ ہوتی ہے مجھے
آتشیں رخ کو نہ چھوتا تو نہ چھالے ہوتے

رہ گیا لوٹ کے تو اے دل مضطر یہ کیا
کسی پہلو سے تو ارمان نکالے ہوتے

برف میں رکھنے کی شیشوں کو نہ حاجت ہوتی
سرد مہری سے جو زاہد کی یہ چھپالی ہوتے

تیرا کوچہ جو نہ ملتا تو عبث تھی زینت
چادریں قبر پہ ہوتیں کہ دوشالے ہوتے

قید جب بلبل شیدا کو کیا تھا صیاد
چار پھولوں کے قفس پر تو ڈالے ہوتے

جھلکی دکھلا کے سر بام سرک جاتے آپ
یار گر دل سے نہ عشاق کے نالے ہوتے

ورنہ گردن کا نزاکت کو نہ ہوتا شکوہ
ہار پھولوں کے گلے میں جو نہ ڈالے ہوتے

